# ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و با محاورہ ترجمہ پیش کیا جا رہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- با محاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ با محاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی عَبۡدِہِ الۡمَسِیۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ھوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصاراللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرِ نو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔ اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ کو خاص خدمت کی توفیق ملی ہے۔ مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی اس کارِ خیر میں خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں پانچ پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ چھٹا پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یوکے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔ آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

مارچ 2021ء

| الۡقَوۡلِ | مِنَ | بِالسُّوۡٓءِ | الۡجَهۡرَ | اللّٰهُ | يُحِبُّ | لَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بات | سے | برائی | سرِ عام۔ظاہر کرنا | اللہ | وہ پسند کرتا | نہیں |

لَا يُحِبُّ اللّٰهُ الۡجَهۡرَ بِالسُّوۡٓءِ مِنَ الۡقَوۡلِ

اللہ سرِ عام بُری بات کہنے کو پسند نہیں کرتا

| عَلِيۡمًا | سَمِيۡعًا | اللّٰهُ | كَانَ | وَ | ظُلِمَ | مَنۡ | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دائمی علم رکھنے والا | خوب سننے والا | اللہ | ہے | اور | وہ ظلم کیا گیا | جس/جو | سوائے |

اِلَّا مَنۡ ظُلِمَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيۡعًا عَلِيۡمًا ﴿149﴾

مگر وہ مستثنیٰ ہے جس پر ظلم کیا گیا ہو۔اور اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| سُوۡٓءٍ | عَنۡ | تَعۡفُوۡا | اَوۡ | تُخۡفُوۡهُ | اَوۡ | خَيۡرًا | تُبۡدُوۡا | اِنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدی | سے | تم درگزر کرو | یا | تم اسے پوشیدہ رکھو | یا | نیکی | تم ظاہر کرو | اگر |

اِنۡ تُبۡدُوۡا خَيۡرًا اَوۡ تُخۡفُوۡهُ اَوۡ تَعۡفُوۡا عَنۡ سُوۡٓءٍ

اگر تم کوئی نیکی ظاہر کرو یا اسے چھپائے رکھو یا کسی برائی سے چشم پوشی کرو

| الَّذِيۡنَ | اِنَّ | قَدِيۡرًا | عَفُوًّا | كَانَ | اللّٰهَ | فَاِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | یقیناً | دائمی قدرت رکھنے والا | بہت معاف کرنے والا | ہے | اللہ | تو یقیناً |

فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا قَدِيۡرًا ﴿150﴾ اِنَّ الَّذِيۡنَ

تو یقیناً اللہ بہت درگزر کرنے والا (اور) دائمی قدرت رکھنے والا ہے۔یقیناً وہ لوگ جو

| يُرِيۡدُوۡنَ | وَ | رُسُلِهٖ | وَ | بِاللّٰهِ | يَكۡفُرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتے ہیں | اور | اس کے رسول | اور | اللہ کا | وہ کفر کرتے ہیں/وہ انکار کرتے ہیں |

يَكۡفُرُوۡنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيُرِيۡدُوۡنَ

اللہ اور اس کے رسولوں کا انکار کرتے ہیں اور چاہتے ہیں

| رُسُلِهٖ | وَ | اللّٰهِ | بَيۡنَ | يُّفَرِّقُوۡا | اَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے رسول | اور | اللہ | درمیان | وہ تفرقہ ڈالیں | کہ |

اَنۡ يُّفَرِّقُوۡا بَيۡنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ

کہ اللہ اور اس کے رسولوں کے درمیان تفریق کریں

| وَ | يَقُوْلُوْنَ | نُؤْمِنُ | بِبَعْضٍ | وَّ | نَكْفُرُ | بِبَعْضٍ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | ہم ایمان لاتے ہیں | بعض پر | اور | ہم انکار کرتے ہیں | بعض کا | اور |

وَيَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَكْفُرُ بِبَعْضٍ ۙ وَّ

اور کہتے ہیں کہ ہم بعض پر ایمان لائیں گے اور بعض کا انکار کریں گے اور

| يُرِيْدُوْنَ | اَنْ | يَّتَّخِذُوْا | بَيْنَ | ذٰلِكَ | سَبِيْلًا | اُولٰٓئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتے ہیں | کہ | وہ بنا دیں | درمیان | اس کے | راہ | یہ لوگ |

يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿151﴾ اُولٰٓئِكَ

چاہتے ہیں کہ اس کے بیچ کی کوئی راہ اختیار کریں یہی لوگ ہیں

| هُمُ | الْكٰفِرُوْنَ | حَقًّا | وَ | اَعْتَدْنَا | لِلْكٰفِرِيْنَ | عَذَابًا | مُّهِيْنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہی | کافر ہیں | سچ مچ | اور | ہم نے تیار کیا | کافروں کے لئے | عذاب | ذلیل کرنے والا |

هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا ۚ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿152﴾

جو پکے کافر ہیں اور ہم نے کافروں کے لئے رُسوا کرنے والا عذاب تیار کر رکھا ہے۔

| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رُسُلِهٖ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | ایمان لائے | اللہ پر | اور | اس کے رسول | اور |

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَ

اور وہ لوگ جو اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے اور

| لَمْ | يُفَرِّقُوْا | بَيْنَ | اَحَدٍ | مِّنْهُمْ | اُولٰٓئِكَ | سَوْفَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تفرقہ کرتے | درمیان | کسی کے | ان میں سے | یہی | ضرور۔عنقریب |

لَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ اُولٰٓئِكَ سَوْفَ

اور ان کے اندر کسی کے درمیان تفریق نہ کی یہی وہ لوگ ہیں

| يُؤْتِيْهِمْ | اُجُوْرَهُمْ | وَ | كَانَ | اللّٰهُ | غَفُوْرًا | رَّحِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ان کو دے گا | ان کے اجر | اور | ہے | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

يُؤْتِيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿153﴾

جنہیں وہ ضرور ان کے اجر عطا کرے گا اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

ع 21 11 1

| یَسۡـَٔلُكَ | اَهۡلُ | الۡكِتٰبِ | اَنۡ | تُنَزِّلَ | عَلَيۡهِمۡ | كِتٰبًا | مِّنَ | السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تجھ سے سوال کرتے ہیں | اہل | کتاب | کہ | تو اتارے | ان پر | کوئی کتاب | سے | آسمان |

یَسۡـَٔلُكَ اَهۡلُ الۡكِتٰبِ اَنۡ تُنَزِّلَ عَلَيۡهِمۡ كِتٰبًا مِّنَ السَّمَآءِ

تجھ سے اہلِ کتاب سوال کرتے ہیں کہ تُو اُن پر آسمان سے (ظاہری صورت میں) کوئی کتاب اتار لائے۔

| فَقَدۡ | سَاَلُوۡا | مُوۡسٰٓى | اَكۡبَرَ | مِنۡ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | انہوں نے مطالبہ کیا | موسیٰ | بڑا | سے | اس |

فَقَدۡ سَاَلُوۡا مُوۡسٰٓى اَكۡبَرَ مِنۡ ذٰلِكَ

پس وہ موسیٰ سے اس سے بھی بڑی باتوں کا مطالبہ کر چکے ہیں۔

| فَقَالُوۡۤا | اَرِنَا | اللّٰهَ | جَهۡرَةً | فَاَخَذَتۡهُمُ | الصّٰعِقَةُ | بِظُلۡمِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس انہوں نے کہا | تو ہمیں دکھا | اللہ | سامنے | پس انہیں پکڑ لیا | بجلی | ان کے ظلم کے سبب |

فَقَالُوۡۤا اَرِنَا اللّٰهَ جَهۡرَةً فَاَخَذَتۡهُمُ الصّٰعِقَةُ بِظُلۡمِهِمۡ‌ ۚ

چنانچہ انہوں نے (اس سے) کہا کہ ہمیں اللہ بے حجاب دکھا دے۔ پس ان کے ظلم کی وجہ سے انہیں آسمانی بجلی نے آ پکڑا۔

| ثُمَّ | اتَّخَذُوا | الۡعِجۡلَ | مِنۡ | بَعۡدِ | مَا | جَآءَتۡهُمُ | الۡبَيِّنٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | انہوں نے بنایا | بچھڑا | سے | بعد | کہ | ان کے پاس آئیں | کھلی کھلی نشانیاں |

ثُمَّ اتَّخَذُوا الۡعِجۡلَ مِنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَتۡهُمُ الۡبَيِّنٰتُ

پھر انہوں نے بچھڑے کو (معبود کے طور پر) اختیار کر لیا بعد اس کے کہ ان کے پاس کھلی کھلی نشانیاں آ چکی تھیں۔

| فَعَفَوۡنَا | عَنۡ | ذٰلِكَ | وَ | اٰتَيۡنَا | مُوۡسٰى | سُلۡطٰنًا | مُّبِيۡنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر ہم نے درگذر کیا | سے | اس | اور | ہم نے دیا | موسیٰ | حجت۔ غلبہ | کھلا/روشن |

فَعَفَوۡنَا عَنۡ ذٰلِكَ‌ ۚ وَاٰتَيۡنَا مُوۡسٰى سُلۡطٰنًا مُّبِيۡنًا ﴿154﴾

بایں ہمہ ہم نے اس بارہ میں درگزر سے کام لیا اور ہم نے موسیٰ کو روشن حجت عطا کی۔

| وَ | رَفَعۡنَا | فَوۡقَهُمُ | الطُّوۡرَ | بِمِيۡثَاقِهِمۡ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے بلند کیا | ان کے اوپر | طور | بوجہ ان کے عہد |

وَرَفَعۡنَا فَوۡقَهُمُ الطُّوۡرَ بِمِيۡثَاقِهِمۡ

اور ہم نے ان کے میثاق کے باعث ان پر طور کو بلند کیا

| وَ | قُلْنَا | لَهُمُ | ادْخُلُوا | الْبَابَ | سُجَّدًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے کہا | ان سے | تم داخل ہوجاؤ | دروازہ | اطاعت کرتے ہوئے |

وَقُلْنَا لَهُمُ ادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا

اور ہم نے ان سے کہا کہ (اللہ کی) اطاعت کرتے ہوئے دروازے میں داخل ہوجاؤ

| وَّ | قُلْنَا | لَهُمْ | لَا | تَعْدُوْا | فِي | السَّبْتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے کہا | ان سے | نہ | تم حد سے بڑھو | میں | سبت |

وَّقُلْنَا لَهُمْ لَا تَعْدُوْا فِي السَّبْتِ

اور ہم نے اُنہیں کہا کہ سبت کے بارہ میں کسی قسم کا تجاوز نہ کرو۔

| وَ | اَخَذْنَا | مِنْهُمْ | مِّيْثَاقًا | غَلِيْظًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے لیا | ان سے | عہد | پختہ |

وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ﴿155﴾

اور اُن سے ہم نے ایک بہت پختہ عہد لیا۔

| فَبِمَا | نَقْضِهِمْ | مِّيْثَاقَهُمْ | وَ | كُفْرِهِمْ | بِاٰيٰتِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس بسبب | ان کے توڑنے | اپنا عہد | اور | اُن کا کفر | آیات کے ساتھ | اللہ |

فَبِمَا نَقْضِهِمْ مِّيْثَاقَهُمْ وَكُفْرِهِمْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

پس ان کے اپنا عہد توڑنے کے سبب سے اور ان کے اللہ کی آیات کے انکار

| وَ | قَتْلِهِمُ | الْاَنْۢبِيَآءَ | بِغَيْرِ | حَقٍّ | وَّ | قَوْلِهِمْ | قُلُوْبُنَا | غُلْفٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اُن کا قتل کرنا/ان کا مخالفت کرنا | انبیاء | بغیر | حق | اور | ان کا قول/کہنا | ہمارے دل | غلاف/پردے |

وَقَتْلِهِمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ وَّقَوْلِهِمْ قُلُوْبُنَا غُلْفٌ ؕ

اور انبیاء کی ناحق شدید مخالفت کے باعث اور ان کے یہ کہنے کی وجہ سے کہ ہمارے دل پردے میں ہیں۔

| بَلْ | طَبَعَ | اللّٰهُ | عَلَيْهَا | بِكُفْرِهِمْ | فَلَا | يُؤْمِنُوْنَ | اِلَّا | قَلِيْلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | اس نے مہر کر دی ہے | اللہ | ان پر | ان کے کفر کی وجہ سے | پس نہیں | وہ ایمان لاتے ہیں | مگر | تھوڑا |

بَلْ طَبَعَ اللّٰهُ عَلَيْهَا بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ۠ ﴿156﴾

بلکہ حقیقت یہ ہے کہ اللہ نے اُن کے کفر کی وجہ سے ان (دلوں) پر مہر لگا رکھی ہے۔ پس وہ ایمان نہیں لائیں گے مگر تھوڑا۔

| وَّ | بِكُفْرِهِمْ | وَ | قَوْلِهِمْ | عَلٰى | مَرْيَمَ | بُهْتَانًا | عَظِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے کفر کی وجہ سے | اور | ان کا قول/کہنا | خلاف۔پر | مریم | بہتان | بہت بڑا |

وَّبِكُفْرِهِمْ وَقَوْلِهِمْ عَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيْمًا ﴿157﴾

نیز ان کے کفر کی وجہ سے اور ان کے مریم کے خلاف ایک بہت بڑے بہتان کی بات کہنے کی وجہ سے۔

| وَّ | قَوْلِهِمْ | اِنَّا | قَتَلْنَا | الْمَسِيْحَ | عِيْسَى | ابْنَ | مَرْيَمَ | رَسُوْلَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کا قول/کہنا | یقیناً ہم | ہم نے قتل کیا | مسیح | عیسیٰ | بیٹا | مریم | رسول | اللہ |

وَّقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۚ

اور ان کے اس قول کے سبب سے کہ یقیناً ہم نے مسیح عیسیٰ ابنِ مریم کو جو اللہ کا رسول تھا قتل کر دیا ہے۔

| وَ | مَا | قَتَلُوْهُ | وَ | مَا | صَلَبُوْهُ | وَلٰكِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | انہوں نے اس کو قتل کیا | اور | نہیں | انہوں نے اسے صلیب دی | لیکن |

وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ

اور وہ یقیناً اسے قتل نہیں کر سکے اور نہ اسے صلیب دے (کر مار) سکے بلکہ

| شُبِّهَ | لَهُمْ | وَ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | اخْتَلَفُوْا | فِيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مشتبہ کر دیا گیا | ان کے لئے | اور | یقیناً | وہ لوگ | انہوں نے اختلاف کیا | اس میں |

شُبِّهَ لَهُمْ ؕ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ

ان پر معاملہ مشتبہ کر دیا گیا اور یقیناً وہ لوگ جنہوں نے اس بارہ میں اختلاف کیا ہے

| لَفِيْ | شَكٍّ | مِنْهُ | مَا | لَهُمْ | بِهٖ | مِنْ | عِلْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور میں | شک | اس کے | نہیں | ان کے لئے | اس کے متعلق | میں | علم |

لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ ؕ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ

اس کے متعلق شک میں مبتلا ہیں۔ ان کے پاس اِس کا کوئی علم نہیں

| اِلَّا | اتِّبَاعَ | الظَّنِّ | وَ | مَا | قَتَلُوْهُ | يَقِيْنًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | پیروی کرنا | ظنّ | اور | نہیں | انہوں نے اسے قتل کیا | یقیناً |

اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ يَقِيْنًا ﴿158﴾

سوائے ظنّ کی پیروی کرنے کے۔ اور وہ یقینی طور پر اسے قتل نہ کر سکے۔

| بَلۡ | رَّفَعَهُ | اللّٰهُ | اِلَيۡهِ | وَ | كَانَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | اسے قرب بخشا۔اسے رفعت دی | اللہ | اپنی طرف | اور | ہے | اللہ |

بَلۡ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيۡهِ‌ؕ وَكَانَ اللّٰهُ

بلکہ اللہ نے اپنی طرف اس کا رفع کر لیا اور یقیناً اللہ

| عَزِيۡزًا | حَكِيۡمًا | وَ | اِنۡ | مِّنۡ | اَهۡلِ | الۡكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کامل غلبہ والا | بہت حکمت والا | اور | نہیں | کوئی | اہل | کتاب |

عَزِيۡزًا حَكِيۡمًا ﴿159﴾ وَاِنۡ مِّنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ

کامل غلبہ والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔ اور اہلِ کتاب میں سے کوئی (فریق) نہیں

| اِلَّا | لَيُؤۡمِنَنَّ | بِهٖ | قَبۡلَ | مَوۡتِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| مگر | ضرور وہ ایمان لائے گا | اس پر | پہلے | اس کی موت |

اِلَّا لَيُؤۡمِنَنَّ بِهٖ قَبۡلَ مَوۡتِهٖ‌ ۚ

مگر اس کی موت سے پہلے یقیناً اس پر ایمان لے آئے گا

| وَ | يَوۡمَ | الۡقِيٰمَةِ | يَكُوۡنُ | عَلَيۡهِمۡ | شَهِيۡدًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | دن | قیامت | وہ ہوگا | ان پر۔ان کے خلاف | گواہ |

وَيَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ يَكُوۡنُ عَلَيۡهِمۡ شَهِيۡدًا‌ ۚ﴿160﴾

اور قیامت کے دن وہ ان پر گواہ ہوگا۔

| فَبِظُلۡمٍ | مِّنَ | الَّذِيۡنَ | هَادُوۡا | حَرَّمۡنَا | عَلَيۡهِمۡ | طَيِّبٰتٍ | اُحِلَّتۡ | لَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ظلم کی وجہ سے | سے | وہ لوگ | وہ یہودی ہوئے | ہم نے حرام کر دیں | اُن پر | پاکیزہ چیزیں | حلال کی گئیں | ان کے لئے |

فَبِظُلۡمٍ مِّنَ الَّذِيۡنَ هَادُوۡا حَرَّمۡنَا عَلَيۡهِمۡ طَيِّبٰتٍ اُحِلَّتۡ لَهُمۡ

پس وہ لوگ جو یہودی تھے ان کے ظلم کے باعث۔

| وَ | بِصَدِّهِمۡ | عَنۡ | سَبِيۡلِ | اللّٰهِ | كَثِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے روکنے کی وجہ سے | سے | راستہ | اللہ | بکثرت |

وَبِصَدِّهِمۡ عَنۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ كَثِيۡرًا ۙ﴿161﴾

اور ان کے اللہ کی راہ سے بکثرت روکنے کی وجہ سے ہم نے ان پر وہ پاکیزہ چیزیں بھی حرام کر دیں جو (اس سے پہلے) ان کے لئے حلال کی گئی تھیں۔

| وَّ | اَخْذِهِمُ | الرِّبٰوا | وَ | قَدْ | نُهُوْا | عَنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کا لینا | سود | اور | یقیناً | وہ روکے گئے | اس سے |

وَّ اَخْذِهِمُ الرِّبٰوا وَ قَدْ نُهُوْا عَنْهُ

اور اُن کے سُود لینے کی وجہ سے حالانکہ وہ اس سے روک دیئے گئے تھے

| وَ | اَكْلِهِمْ | اَمْوَالَ | النَّاسِ | بِالْبَاطِلِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ان کے کھانے | مال (جمع) | لوگ | باطل طریق سے، ناجائز طریق سے |

وَ اَكْلِهِمْ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ ؕ

اور لوگوں کے اموال ناجائز طریق پر کھانے کی وجہ سے (اُن کو یہ سزا دی)۔

| وَ | اَعْتَدْنَا | لِلْكٰفِرِيْنَ | مِنْهُمْ | عَذَابًا | اَلِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے تیار کیا | کافروں کے لئے | ان میں سے | عذاب | دردناک |

وَ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿162﴾

اور ان میں سے جو کافر تھے اُن کے لئے ہم نے بہت دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے۔

| لٰكِنِ | الرّٰسِخُوْنَ | فِي | الْعِلْمِ | مِنْهُمْ | وَ | الْمُؤْمِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لیکن | پختہ لوگ | میں | علم | ان میں سے | اور | مومن (جمع) |

لٰكِنِ الرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَ الْمُؤْمِنُوْنَ

لیکن اُن (یہود) میں سے جو پختہ علم والے اور (سچے) مومن ہیں

| يُؤْمِنُوْنَ | بِمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ | وَ | مَآ | اُنْزِلَ | مِنْ | قَبْلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لاتے ہیں | اس پر جو | اُتارا گیا | تیری طرف | اور | جو | اُتارا گیا | سے | تجھ سے پہلے |

يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَ مَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ

وہ اس پر ایمان لاتے ہیں جو تیری طرف اتارا گیا اور اس پر بھی جو تجھ سے پہلے اتارا گیا

| وَ | الْمُقِيْمِيْنَ | الصَّلٰوةَ | وَ | الْمُؤْتُوْنَ | الزَّكٰوةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | قائم کرنے والے | نماز | اور | دینے والے | زکوٰۃ |

وَ الْمُقِيْمِيْنَ الصَّلٰوةَ وَ الْمُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ

اور نماز قائم کرنے والے اور زکوٰۃ ادا کرنے والے

ع 22 10 2

| وَ | الْمُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ | الْاٰخِرِ | اُولٰٓئِكَ | سَنُؤْتِيْهِمْ | اَجْرًا | عَظِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ایمان لانے والے | اللہ پر | اور | دن | آخری | یہی | عنقریب ہم انہیں دیں گے | اجر | بہت بڑا |

وَالْمُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ اُولٰٓئِكَ سَنُؤْتِيْهِمْ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿163﴾

اور اللہ اور یومِ آخر پر ایمان لانے والے ہیں۔ یہی وہ لوگ ہیں جنہیں ہم ضرور ایک بہت بڑا اجر عطا کریں گے۔

| اِنَّآ | اَوْحَيْنَآ | اِلَيْكَ | كَمَآ | اَوْحَيْنَآ | اِلٰى | نُوْحٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم نے وحی کی | تیری طرف | جس طرح | ہم نے وحی کی | طرف | نوح |

اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰى نُوْحٍ

ہم نے یقیناً تیری طرف ویسے ہی وحی کی جیسا نوح کی طرف وحی کی تھی

| وَّ | النَّبِيّٖنَ | مِنْۢ | بَعْدِهٖ | وَ | اَوْحَيْنَآ | اِلٰٓى | اِبْرٰهِيْمَ | وَ | اِسْمٰعِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انبیاء | سے | اس کے | اور | ہم نے وحی کی | طرف | ابراہیم | اور | اسماعیل |

وَّالنَّبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ

اور اس کے بعد آنے والے نبیوں کی طرف۔ اور ہم نے وحی کی ابراہیم اور اسماعیل

| وَ | اِسْحٰقَ | وَ | يَعْقُوْبَ | وَ | الْاَسْبَاطِ | وَ | عِيْسٰى | وَ | اَيُّوْبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اسحاق | اور | یعقوب | اور | اولاد | اور | عیسٰی | اور | ایوب |

وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَعِيْسٰى وَاَيُّوْبَ

اور اسحاق اور یعقوب کی طرف اور (اس کی) ذریّت کی طرف اور عیسٰی اور ایوب

| وَ | يُوْنُسَ | وَ | هٰرُوْنَ | وَ | سُلَيْمٰنَ | وَ | اٰتَيْنَا | دَاوٗدَ | زَبُوْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یونس | اور | ہارون | اور | سلیمان | اور | ہم نے دی | داؤد | زبور |

وَيُوْنُسَ وَهٰرُوْنَ وَسُلَيْمٰنَ ۚ وَاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ﴿164﴾

اور یونس اور ہارون اور سلیمان کی طرف۔ اور ہم نے داؤد کو زبور عطا کی۔

| وَ | رُسُلًا | قَدْ | قَصَصْنٰهُمْ | عَلَيْكَ | مِنْ | قَبْلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | رسول (جمع) | یقیناً | ہم نے ان کا قصہ بیان کیا | تجھ پر | سے | پہلے |

وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنٰهُمْ عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ

اور کئی رسول ہیں جن کا بیان ہم تجھ پر پہلے ہی کر چکے ہیں

| وَ | رُسُلًا | لَّمۡ | نَقۡصُصۡهُمۡ | عَلَيۡكَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | رسول (جمع) | نہیں | ہم نے ان کا بیان کیا | تجھ پر |

وَ رُسُلًا لَّمۡ نَقۡصُصۡهُمۡ عَلَيۡكَ ؕ

اور کئی رسول ہیں جن کے قِصص ہم نے تجھ پر نہیں پڑھے

| وَ | كَلَّمَ | اللّٰهُ | مُوۡسٰى | تَكۡلِيۡمًا | رُسُلًا | مُّبَشِّرِيۡنَ | وَ | مُنۡذِرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کلام کیا | اللہ | موسیٰ | خوب کلام کرنا | رسول (جمع) | خوشخبری دینے والے | اور | ڈرانے والے |

وَ كَلَّمَ اللّٰهُ مُوۡسٰى تَكۡلِيۡمًا ۚ﴿165﴾ رُسُلًا مُّبَشِّرِيۡنَ وَ مُنۡذِرِيۡنَ

اور موسیٰ سے اللہ نے بکثرت کلام کیا۔ کئی بشارتیں دینے والے اور انذار کرنے والے رسول (بھیجے)

| لِئَلَّا | يَكُوۡنَ | لِلنَّاسِ | عَلَى | اللّٰهِ | حُجَّةٌ | بَعۡدَ | الرُّسُلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تا کہ نہ | ہو | لوگوں کے لئے | پر | اللہ | الزام۔حجت | بعد | رسول (جمع) |

لِئَلَّا يَكُوۡنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ ۢ بَعۡدَ الرُّسُلِ ؕ

تا کہ لوگوں کے پاس رسولوں کے آنے کے بعد اللہ کے مقابل پر کوئی حجت نہ رہے

| وَ | كَانَ | اللّٰهُ | عَزِيۡزًا | حَكِيۡمًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہے | اللہ | کامل غلبہ والا | بہت حکمت والا |

وَ كَانَ اللّٰهُ عَزِيۡزًا حَكِيۡمًا ﴿166﴾

اور اللہ کامل غلبہ والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

| لٰكِنِ | اللّٰهُ | يَشۡهَدُ | بِمَاۤ | اَنۡزَلَ | اِلَيۡكَ | اَنۡزَلَهٗ | بِعِلۡمِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لیکن | اللہ | گواہی دیتا ہے | اس کی جو | اس نے اتارا | تیری طرف | اس نے اسے اتارا | اپنے علم کے ساتھ |

لٰكِنِ اللّٰهُ يَشۡهَدُ بِمَاۤ اَنۡزَلَ اِلَيۡكَ اَنۡزَلَهٗ بِعِلۡمِهٖ ۚ

لیکن اللہ گواہی دیتا ہے کہ جو اس نے تیری طرف اتارا ہے اسے اپنے (قطعی) علم کی بناء پر اتارا ہے

| وَ | الۡمَلٰٓئِكَةُ | يَشۡهَدُوۡنَ | وَ | كَفٰى | بِاللّٰهِ | شَهِيۡدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | فرشتے | وہ گواہی دیتے ہیں | اور | کافی ہے | اللہ | گواہ |

وَ الۡمَلٰٓئِكَةُ يَشۡهَدُوۡنَ ؕ وَ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًا ﴿167﴾

اور فرشتے بھی (یہی) گواہی دیتے ہیں جبکہ بحیثیت گواہ اللہ ہی بہت کافی ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ | صَدُّوْا | عَنْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | اور | انہوں نے روکا | سے | راہ | اللہ |

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ صَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

یقیناً وہ لوگ جو کافر ہوئے اور انہوں نے اللہ کی راہ سے روکا

| قَدْ | ضَلُّوْا | ضَلٰلًا | بَعِيْدًا | اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ | ظَلَمُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ گمراہ ہوئے | گمراہی | دور کی | یقیناً | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | اور | انہوں نے ظلم کیا |

قَدْ ضَلُّوْا ضَلٰلًا بَعِيْدًا (168) اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَ ظَلَمُوْا

یقیناً وہ دُور کی گمراہی میں بھٹک چکے ہیں۔ یقیناً وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور ظلم کئے،

| لَمْ | يَكُنِ | اللّٰهُ | لِيَغْفِرَ | لَهُمْ | وَ | لَا | لِيَهْدِيَهُمْ | طَرِيْقًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہے | اللہ | کہ بخش دے | ان کو | اور | نہ | کہ انہیں ہدایت دے | راہ |

لَمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَ لَا لِيَهْدِيَهُمْ طَرِيْقًا ۙ (169)

ہو نہیں سکتا کہ اللہ انہیں معاف کر دے اور نہ ہی یہ ممکن ہے کہ وہ انہیں کسی راہ پر ڈالے۔

| اِلَّا | طَرِيْقَ | جَهَنَّمَ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَآ | اَبَدًا |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | راہ | جہنم | رہ پڑنے والے | اس میں | ہمیشہ |

اِلَّا طَرِيْقَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ

مگر جہنّم کی راہ پر جس میں وہ طویل مدت تک رہنے والے ہیں

| وَ | كَانَ | ذٰلِكَ | عَلَى | اللّٰهِ | يَسِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہے | یہ | پر | اللہ | آسان |

وَ كَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا (170)

اور اللہ کے لئے ایسا کرنا آسان ہے۔

| يٰۤاَيُّهَا | النَّاسُ | قَدْ | جَآءَكُمُ | الرَّسُوْلُ | بِالْحَقِّ | مِنْ | رَّبِّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | لوگو | یقیناً | تمہارے پاس آیا | رسول | حق کے ساتھ | طرف سے | تمہارا ربّ |

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ مِنْ رَّبِّكُمْ

اے لوگو! تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے حق کے ساتھ رسول آچکا ہے۔

| فَاٰمِنُوْا | خَيْرًا | لَّكُمْ | وَ | اِنْ | تَكْفُرُوْا | فَاِنَّ | لِلّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ایمان لاؤ | بہتر | تمہارے لئے | اور | اگر | تم کفر کرو | پس یقیناً | اللہ کے لئے |

فَاٰمِنُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ

پس ایمان لے آؤ (یہ) تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ پھر بھی اگر تم انکار کرو تو یقیناً اللہ ہی کا ہے

| مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | كَانَ | اللّٰهُ | عَلِيْمًا | حَكِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین | اور | ہے | اللہ | دائمی علم رکھنے والا | حکمت والا |

مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿171﴾

جو آسمانوں اور زمین میں ہے اور اللہ دائمی علم رکھنے والا (اور) صاحب حکمت ہے۔

| يٰۤاَهْلَ | الْكِتٰبِ | لَا | تَغْلُوْا | فِيْ | دِيْنِكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے اہل | کتاب | نہ | تم تجاوز کرو | میں | اپنے دین |

يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ

اے اہلِ کتاب! اپنے دین میں حد سے تجاوز نہ کرو

| وَ | لَا | تَقُوْلُوْا | عَلَى | اللّٰهِ | اِلَّا | الْحَقَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم کہو | پر | اللہ | سوائے | حق |

وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ؕ

اور اللہ کے متعلق حق کے سوا کچھ نہ کہو۔

| اِنَّمَا | الْمَسِيْحُ | عِيْسَى | ابْنُ | مَرْيَمَ | رَسُوْلُ | اللّٰهِ | وَ | كَلِمَتُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صرف/محض | مسیح | عیسیٰ | بیٹا | مریم | رسول | اللہ | اور | اس کا کلمہ |

اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهٗ ۚ

یقیناً مسیح عیسیٰ ابنِ مریم محض اللہ کا رسول ہے اور اُس کا کلمہ ہے

| اَلْقٰهَاۤ | اِلٰى | مَرْيَمَ | وَ | رُوْحٌ | مِّنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے اس کو اُتارا | طرف | مریم | اور | روح | اس کی طرف سے |

اَلْقٰهَاۤ اِلٰى مَرْيَمَ وَرُوْحٌ مِّنْهُ ۫

جو اس نے مریم کی طرف اُتارا اور اس کی طرف سے ایک روح ہے۔

| فَاٰمِنُوْا | بِاللّٰهِ | وَ | رُسُلِهٖ | وَ | لَا | تَقُوْلُوْا | ثَلٰثَةٌ | اِنْتَهُوْا | خَيْرًا | لَّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس ایمان لاؤ | اللہ پر | اور | اس کے رسول | اور | نہ | تم کہو | تین | باز آجاؤ | بہتر | تمہارے لئے |

فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ۚ وَلَا تَقُوْلُوْا ثَلٰثَةٌ ؕ اِنْتَهُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ

پس اللہ پر اور اس کے رسولوں پر ایمان لے آؤ۔ اور ''تین'' مت کہو۔ باز آؤ کہ اسی میں تمہاری بھلائی ہے۔

| اِنَّمَا | اللّٰهُ | اِلٰهٌ | وَّاحِدٌ | سُبْحٰنَهٗٓ | اَنْ | يَّكُوْنَ | لَهٗ | وَلَدٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| صرف | اللہ | معبود | واحد | وہ پاک ہے | یہ کہ | ہو | اس کے لئے | بیٹا |

اِنَّمَا اللّٰهُ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ سُبْحٰنَهٗٓ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ وَلَدٌ ۘ

یقیناً اللہ ہی واحد معبود ہے۔ وہ پاک ہے اِس سے کہ اُس کا کوئی بیٹا ہو۔

وقف لازم

| لَهٗ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِي | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس کے لئے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ

اسی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے

| وَ | كَفٰى | بِاللّٰهِ | وَكِيْلًا | لَنْ | يَّسْتَنْكِفَ | الْمَسِيْحُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کافی ہے | اللہ | کارساز | نہیں | وہ برا منائے گا | مسیح |

وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۧ (172) لَنْ يَّسْتَنْكِفَ الْمَسِيْحُ

اور بحیثیت کارساز اللہ بہت کافی ہے۔ مسیح تو ہرگز ناپسند نہیں کرتا

23 ع 9 3

| اَنْ | يَّكُوْنَ | عَبْدًا | لِّلّٰهِ | وَ | لَا | الْمَلٰٓئِكَةُ | الْمُقَرَّبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | ہو | بندہ | اللہ کا | اور | نہ | فرشتے | مقرب |

اَنْ يَّكُوْنَ عَبْدًا لِّلّٰهِ وَلَا الْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ ؕ

کہ اللہ کا بندہ ہو اور نہ ہی مقرّب فرشتے۔

| وَ | مَنْ | يَّسْتَنْكِفْ | عَنْ | عِبَادَتِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ ناپسند کرے گا | سے | اس کی عبادت |

وَمَنْ يَّسْتَنْكِفْ عَنْ عِبَادَتِهٖ

اور جو بھی اس کی عبادت کو ناپسند کرے

| وَ | يَسْتَكْبِرْ | فَسَيَحْشُرُ | هُمْ | اِلَيْهِ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تکبر کرے گا | پس وہ ضرور اکٹھا کرے گا | ان کو | اس طرف | سب |

وَيَسْتَكْبِرْ فَسَيَحْشُرُهُمْ اِلَيْهِ جَمِيْعًا ﴿173﴾

اور تکبر سے کام لے ان سب کو وہ اپنی طرف ضرور اکٹھا کر کے لے آئے گا۔

| فَاَمَّا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | جو لوگ | ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کئے | نیک |

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

پس وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے

| فَيُوَفِّيْهِمْ | اُجُوْرَ | هُمْ | وَ | يَزِيْدُ | هُمْ | مِّنْ | فَضْلِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ان کو پورا دے گا | اجر | ان | اور | وہ بڑھائے گا | ان | سے | اس کا فضل |

فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ۚ

تو وہ ان کو ان کے بھرپور اجر عطا کرے گا اور اپنے فضل سے ان کو مزید دے گا

| وَ | اَمَّا | الَّذِيْنَ | اسْتَنْكَفُوْا | وَ | اسْتَكْبَرُوْا | فَيُعَذِّبُهُمْ | عَذَابًا | اَلِيْمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | لوگ | انہوں نے ناپسند کیا۔ برا منایا | اور | انہوں نے تکبر کیا | پس وہ ان کو عذاب دے گا | عذاب | دردناک |

وَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْتَنْكَفُوْا وَاسْتَكْبَرُوْا فَيُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ

اور وہ لوگ جنہوں نے (عبادت کو) ناپسند کیا اور اِستکبار کیا تو انہیں وہ دردناک عذاب دے گا

| وَّ | لَا | يَجِدُوْنَ | لَهُمْ | مِّنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ | وَلِيًّا | وَّ | لَا | نَصِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ پائیں گے | ان کے لئے | سے | سوائے | اللہ | دوست | اور | نہ | مددگار |

وَّلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿174﴾

اور اللہ کے علاوہ وہ اپنے لئے کوئی دوست اور مددگار نہیں پائیں گے۔

| يٰۤاَيُّهَا | النَّاسُ | قَدْ | جَآءَكُمْ | بُرْهَانٌ | مِّنْ | رَّبِّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | لوگو | یقیناً | تمہارے پاس آئی | دلیل۔ برہان | طرف | تمہارا رب |

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

اے لوگو! تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے ایک بڑی حجت آچکی ہے

| وَ | اَنۡزَلۡنَاۤ | اِلَيۡكُمۡ | نُوۡرًا | مُّبِيۡنًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اتارا | تمہاری طرف | نور | کھلا کھلا |

وَاَنۡزَلۡنَاۤ اِلَيۡكُمۡ نُوۡرًا مُّبِيۡنًا ﴿175﴾

اور ہم نے تمہاری طرف ایک روشن کر دینے والا نُور اُتارا ہے۔

| فَاَمَّا | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | بِاللّٰهِ | وَ | اعۡتَصَمُوۡا | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | لوگ | وہ ایمان لائے | اللہ پر | اور | مضبوطی سے پکڑا | اس کو |

فَاَمَّا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا بِاللّٰهِ وَاعۡتَصَمُوۡا بِهٖ

پس وہ لوگ جو اللہ پر ایمان لے آئے اور اس کو مضبوطی سے پکڑ لیا

| فَسَيُدۡخِلُهُمۡ | فِىۡ | رَحۡمَةٍ | مِّنۡهُ | وَ | فَضۡلٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ضرور داخل کرے گا | میں | رحمت | اپنی طرف سے | اور | فضل |

فَسَيُدۡخِلُهُمۡ فِىۡ رَحۡمَةٍ مِّنۡهُ وَفَضۡلٍ ۙ

تو وہ ضرور انہیں اپنی رحمت اور اپنے فضل میں داخل کرے گا

| وَّ | يَهۡدِيۡهِمۡ | اِلَيۡهِ | صِرَاطًا | مُّسۡتَقِيۡمًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ انہیں ہدایت دے گا | اپنی طرف | راہ | سیدھی |

وَّيَهۡدِيۡهِمۡ اِلَيۡهِ صِرَاطًا مُّسۡتَقِيۡمًا ؕ﴿176﴾

اور انہیں اپنی جانب سیدھی راہ کی ہدایت دے گا۔

| يَسۡتَفۡتُوۡنَكَ | قُلِ | اللّٰهُ | يُفۡتِيۡكُمۡ | فِى | الۡكَلٰلَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تجھ سے فتویٰ پوچھتے ہیں | تو کہہ دے | اللہ | وہ تمہیں فتویٰ دیتا ہے | میں | کلالہ |

يَسۡتَفۡتُوۡنَكَ ؕ قُلِ اللّٰهُ يُفۡتِيۡكُمۡ فِى الۡكَلٰلَةِ ؕ

وہ تجھ سے فتویٰ مانگتے ہیں۔ کہہ دے کہ اللہ تمہیں کلالہ کے بارہ میں فتویٰ دیتا ہے۔

| اِنِ | امۡرُؤٌا | هَلَكَ | لَيۡسَ | لَهٗ | وَلَدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر | آدمی | مر جائے | نہ | اس کا | بیٹا |

اِنِ امۡرُؤٌا هَلَكَ لَيۡسَ لَهٗ وَلَدٌ

اگر کوئی ایسا مرد مر جائے جس کی اولاد نہ ہو

| تَرَكَ | مَا | نِصْفُ | فَلَهَا | اُخْتٌ | لَهٗٓ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے چھوڑا | جو | نصف | پس اس کے لئے | بہن | اس کے لئے | اور |

وَّلَهٗٓ اُخْتٌ فَلَهَا نِصْفُ مَا تَرَكَ ۚ

مگر اس کی بہن ہو تو اس بہن کے لئے جو (ترکہ) اس نے چھوڑا اس کا نصف ہوگا

| وَلَدٌ | لَّهَا | يَكُنْ | لَّمْ | اِنْ | يَرِثُهَآ | هُوَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بیٹا | اس کے لئے | ہو | نہ | اگر | وہ اس کا وارث ہوگا | وہ | اور |

وَهُوَ يَرِثُهَآ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهَا وَلَدٌ ۚ

اور وہ اس (بہن) کا (تمام تر) وارث ہوگا اگر اس کے کوئی اولاد نہ ہو۔

| تَرَكَ | مِمَّا | الثُّلُثٰنِ | فَلَهُمَا | اثْنَتَيْنِ | كَانَتَا | فَاِنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے چھوڑا | اس میں سے جو | دو تہائی | پس ان دونوں کے لئے | دو | وہ ہوں | پس اگر |

فَاِنْ كَانَتَا اثْنَتَيْنِ فَلَهُمَا الثُّلُثٰنِ مِمَّا تَرَكَ ۚ

اور اگر وہ (بہنیں) دو ہوں تو ان کے لئے اس میں سے دو تہائی ہوگا جو اس نے (ترکہ) چھوڑا۔

| نِسَآءً | وَّ | رِّجَالًا | اِخْوَةً | كَانُوْٓا | اِنْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عورتیں | اور | مرد (جمع) | بہن بھائی | وہ ہوں | اگر | اور |

وَاِنْ كَانُوْٓا اِخْوَةً رِّجَالًا وَّنِسَآءً

اور اگر بہن بھائی مرد اور عورتیں (ملے جلے) ہوں

| لَكُمْ | اللّٰهُ | يُبَيِّنُ | الْاُنْثَيَيْنِ | حَظِّ | مِثْلُ | فَلِلذَّكَرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے لئے | اللہ | وہ کھول کر بیان کرتا ہے | دو عورتیں | حصہ | برابر | پس مرد کے لئے |

فَلِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ

تو (ہر) مرد کے لئے دو عورتوں کے برابر حصہ ہوگا۔ اللہ تمہارے لئے (بات) کھول کھول کر بیان کرتا ہے

| عَلِيْمٌ | شَيْءٍ | بِكُلِّ | اللّٰهُ | وَ | تَضِلُّوْا | اَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خوب علم رکھنے والا | چیز | ہر | اللہ | اور | تم گمراہ ہو جاؤ | کہ |

اَنْ تَضِلُّوْا ۚ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿177﴾

کہ مبادا تم گمراہ ہو جاؤ اور اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھتا ہے۔

ع 24 5 4

سُوْرَةُ الْمَآئِدَةِ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَةٌ وَّاِحْدٰى وَعِشْرُوْنَ اٰيَةً وَّسِتَّةَ عَشَرَ رُكُوْعًا

سورۃ المائدہ۔ یہ مدنی سورت ہے اور بسم اللہ سمیت اس کی 121 آیات اور 16 رکوع ہیں۔

| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ |
|---|---|---|---|
| ساتھ نام | اللہ | بِن مانگے دینے والا | بار بار رحم کرنے والا |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَوْفُوْا | بِالْعُقُوْدِ |
|---|---|---|---|---|
| اے | جو لوگ | ایمان لائے ہو | تم پورا کرو | عہدوں کو |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ۭ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! عہدوں کو پورا کرو۔

| اُحِلَّتْ | لَكُمْ | بَهِيْمَةُ | الْاَنْعَامِ | اِلَّا | مَا | يُتْلٰى | عَلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حلال کئے گئے | تمہارے لئے | چوپائے | مویشی | سوائے | جو | پڑھے جاتے ہیں | تم پر |

اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ

تمہارے لئے مویشی چوپائے حلال قرار دیے گئے سوائے اس کے جو تم پر پڑھا جاتا ہے۔

| غَيْرَ | مُحِلِّي | الصَّيْدِ | وَ | اَنْتُمْ | حُرُمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہ | حلال قرار دینے والے | شکار کو | اور | ہو تم | حالت احرام میں |

غَيْرَ مُحِلِّي الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ۭ

مگر شکار کو حلال قرار دینے والے نہ ہو جانا جبکہ تم احرام کی حالت میں ہو۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | يَحْكُمُ | مَا | يُرِيْدُ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | وہ فیصلہ کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے |

اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ②

یقیناً اللہ وہی فیصلہ کرتا ہے جو وہ چاہتا ہے۔

منزل ۲

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا | تُحِلُّوْا | شَعَآئِرَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | نہ | تم بے حرمتی کرو | شعائر،نشانات | اللہ |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! شعائر اللہ کی بے حرمتی نہ کرو

| وَ | لَا | الشَّهْرَ | الْحَرَامَ | وَ | لَا | الْهَدْيَ | وَ | لَا | الْقَلَآئِدَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | مہینہ | عزت والا | اور | نہیں | قربانی | اور | نہ | پٹے پہنائے ہوئے جانور |

وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ وَلَا الْهَدْيَ وَلَا الْقَلَآئِدَ

اور نہ ہی حرمت والے مہینہ کی اور نہ قربانی کے جانوروں کی اور نہ ہی قربانی کی علامت کے طور پر پٹے پہنائے ہوئے جانوروں کی

| وَ | لَآ | آٰمِّيْنَ | الْبَيْتَ | الْحَرَامَ | يَبْتَغُوْنَ | فَضْلًا | مِّنْ | رَّبِّهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | قصد کرنے والے | بیت/گھر | حرمت والا | وہ چاہتے ہیں | فضل | سے | اپنے رب |

وَلَآ آٰمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّهِمْ

اور نہ ہی ان لوگوں کی جو اپنے ربّ کی طرف سے فضل اور رضوان کی تمنا رکھتے ہوئے حرمت والے گھر کا قصد کر چکے ہوں۔

| وَ | رِضْوَانًا | وَ | اِذَا | حَلَلْتُمْ | فَاصْطَادُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | رضامندی | اور | جب | تم احرام کھول دو | پھر تم شکار کرو |

وَرِضْوَانًا ۭ وَاِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوْا ۭ

اور جب تم اِحرام کھول دو تو (بے شک) شکار کرو۔

| وَ | لَا | يَجْرِمَنَّكُمْ | شَنَاٰنُ | قَوْمٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم کو آمادہ کرے | دشمنی | قوم |

وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ

اور تمہیں کسی قوم کی دشمنی اس وجہ سے

| اَنْ | صَدُّوْ | كُمْ | عَنِ | الْمَسْجِدِ | الْحَرَامِ | اَنْ | تَعْتَدُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | انہوں نے روکا | تمہیں | سے | مسجد | حرام | کہ | تم زیادتی کرو |

اَنْ صَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اَنْ تَعْتَدُوْا ۘ

کہ انہوں نے تمہیں مسجد حرام سے روکا تھا اس بات پر آمادہ نہ کرے کہ تم زیادتی کرو۔

وقف لازم

| وَ | تَعَاوَنُوْا | عَلَى | الْبِرِّ | وَ | التَّقْوٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم تعاون کرو | پر | نیکی | اور | تقویٰ |

وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى ۖ

اور نیکی اور تقویٰ میں ایک دوسرے سے تعاون کرو

| وَ | لَا | تَعَاوَنُوْا | عَلَى | الْاِثْمِ | وَ | الْعُدْوَانِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم تعاون کرو | پر | گناہ | اور | زیادتی |

وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ۖ

اور گناہ اور زیادتی (کے کاموں) میں تعاون نہ کرو۔

| وَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | اِنَّ | اللّٰهَ | شَدِيْدُ | الْعِقَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ڈرو | اللہ | یقیناً | اللہ | سخت | سزادینا |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ③

اور اللہ سے ڈرو۔ یقیناً اللہ سزا دینے میں بہت سخت ہے۔

| حُرِّمَتْ | عَلَيْكُمُ | الْمَيْتَةُ | وَ | الدَّمُ | وَ | لَحْمُ | الْخِنْزِيْرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ حرام کی گئی | تم پر | مردار | اور | خون | اور | گوشت | خنزیر/سؤر |

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيْرِ

تم پر مُردار حرام کر دیا گیا ہے اور خون اور سؤر کا گوشت

| وَ | مَآ | اُهِلَّ | لِغَيْرِ | اللّٰهِ | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | ذبح کیا گیا | غیر | اللہ | اس کے ساتھ |

وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ

اور جو اللہ کے سوا کسی اور کے نام پر ذبح کیا گیا ہو

| وَ | الْمُنْخَنِقَةُ | وَ | الْمَوْقُوْذَةُ | وَ | الْمُتَرَدِّيَةُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | دم گھٹ کر مرنے والی | اور | چوٹ لگ کر مرنے والی | اور | اوپر سے گر کر مرنے والی |

وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوْذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ

اور دم گھٹ کر مرنے والا اور چوٹ لگ کر مرنے والا اور گر کر مرنے والا

الربع

| السَّبُعُ | اَكَلَ | مَآ | وَ | النَّطِيۡحَةُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| درندے | اس نے کھالیا | جسے | اور | سینگ لگنے سے مرنے والی | اور |

وَالنَّطِيۡحَةُ وَمَاۤ اَكَلَ السَّبُعُ

اور سینگ لگنے سے مرنے والا اور وہ بھی جسے درندوں نے کھایا ہو،

| النُّصُبِ | عَلَى | ذُبِحَ | مَا | وَ | ذَكَّيۡتُمۡ | مَا | اِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قربان گاہیں | پر | ذبح کیا گیا | جو | اور | تم پاک/ ذبح کرلو | جسے | سوائے |

اِلَّا مَا ذَكَّيۡتُمۡ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ

سوائے اس کے کہ جسے تم (اس کے مرنے سے پہلے) ذبح کرلو اور وہ (بھی حرام ہے) جو معبودانِ باطلہ کی قربان گاہوں پر ذبح کیا جائے

| فِسۡقٌ | ذٰلِكُمۡ | بِالۡاَزۡلَامِ | تَسۡتَقۡسِمُوۡا | اَنۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| نافرمانی | یہ | تیروں کے ذریعہ | تم تقسیم کرو | کہ | اور |

وَاَنۡ تَسۡتَقۡسِمُوۡا بِالۡاَزۡلَامِ‌ؕ ذٰلِكُمۡ فِسۡقٌ‌ؕ

اور یہ بات بھی کہ تم تیروں کے ذریعہ آپس میں حصّے بانٹو۔ یہ سب فسق ہے۔

| دِيۡنِكُمۡ | مِنۡ | كَفَرُوۡا | الَّذِيۡنَ | يَئِسَ | اَلۡيَوۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمہارے دین | سے | انہوں نے کفر کیا | وہ لوگ | وہ مایوس ہوگئے | آج |

اَلۡيَوۡمَ يَئِسَ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا مِنۡ دِيۡنِكُمۡ

آج کے دن وہ لوگ جو کافر ہوئے تمہارے دین (میں دخل اندازی) سے مایوس ہو چکے ہیں۔

| اخۡشَوۡنِ | وَ | هُمۡ | تَخۡشَوۡ | فَلَا |
|---|---|---|---|---|
| تم مجھ سے ڈرو | اور | ان سے | تم ڈرو | پس نہ |

فَلَا تَخۡشَوۡهُمۡ وَاخۡشَوۡنِ‌ؕ

پس تم ان سے نہ ڈرو بلکہ مجھ سے ڈرو۔

| نِعۡمَتِىۡ | عَلَيۡكُمۡ | اَتۡمَمۡتُ | وَ | دِيۡنَكُمۡ | لَكُمۡ | اَكۡمَلۡتُ | اَلۡيَوۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپنی نعمت | تم پر | میں نے پوری کی | اور | دین تمہارا | تمہارے لئے | میں نے کامل کیا | آج |

اَلۡيَوۡمَ اَكۡمَلۡتُ لَكُمۡ دِيۡنَكُمۡ وَاَتۡمَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ نِعۡمَتِىۡ

آج کے دن میں نے تمہارے لئے تمہارا دین کامل کر دیا اور تم پر میں نے اپنی نعمت تمام کردی ہے

| وَ | رَضِيۡتُ | لَـكُمُ | الۡاِسۡلَامَ | دِيۡنًا |
|---|---|---|---|---|
| اور | میں نے پسند کیا | تمہارے لئے | اسلام | دین |

وَرَضِيۡتُ لَـكُمُ الۡاِسۡلَامَ دِيۡنًا ؕ

اور میں نے اسلام کو تمہارے لئے دین کے طور پر پسند کرلیا ہے۔

| فَمَنِ | اضۡطُرَّ | فِىۡ | مَخۡمَصَةٍ | غَيۡرَ | مُتَجَانِفٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | مجبور ہو جاوے | میں | بھوک | نہ | جھکنے والا |

فَمَنِ اضۡطُرَّ فِىۡ مَخۡمَصَةٍ غَيۡرَ مُتَجَانِفٍ

پس جو بھوک کی شدت سے (ممنوعہ چیز کھانے پر) مجبور ہو چکا ہو اس حال میں

| لِّاِثۡمٍ | فَاِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوۡرٌ | رَّحِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|
| گناہ کی طرف | تو یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

لِّاِثۡمٍ ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۴﴾

کہ وہ گناہ کی طرف جھکنے والا نہ ہو تو اللہ یقیناً بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| يَسۡـئَلُوۡنَكَ | مَاذَاۤ | اُحِلَّ | لَهُمۡ | قُلۡ | اُحِلَّ | لَـكُمُ | الطَّيِّبٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ تجھ سے پوچھتے ہیں | کیا کچھ | حلال کیا گیا ہے | ان کے لئے | تو کہہ | حلال کیا گیا | تمہارے لئے | پاک چیزیں |

يَسۡـئَلُوۡنَكَ مَاذَاۤ اُحِلَّ لَهُمۡ ؕ قُلۡ اُحِلَّ لَـكُمُ الطَّيِّبٰتُ ۙ

وہ تجھ سے پوچھتے ہیں کہ اُن کے لئے کیا حلال کیا گیا ہے۔ تُو کہہ دے کہ تمہارے لئے تمام پاکیزہ چیزیں حلال کی گئی ہیں۔

| وَ | مَا | عَلَّمۡتُمۡ | مِّنَ | الۡجَـوَارِحِ | مُكَلِّبِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | تم نے سکھایا | میں | شکاری جانور (جمع) | سُدھانے والے |

وَمَا عَلَّمۡتُمۡ مِّنَ الۡجَـوَارِحِ مُكَلِّبِيۡنَ

اور شکاری جانوروں میں سے بعض کو سِدھاتے ہوئے جو تم تعلیم دیتے ہو

| تُعَلِّمُوۡنَهُنَّ | مِمَّا | عَلَّمَكُمُ | اللّٰهُ | فَكُلُوۡا | مِمَّاۤ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم ان کو سکھاتے ہو | اس میں سے | اس نے تم کو سکھایا | اللہ | پس کھاؤ | اس میں سے جو |

تُعَلِّمُوۡنَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَكُمُ اللّٰهُ فَكُلُوۡا مِمَّاۤ

تو (یاد رکھو کہ) تم انہیں اس میں سے سکھاتے ہو جو اللہ نے تمہیں سکھایا ہے۔ پس تم اس (شکار) میں سے کھاؤ جو

| اَمۡسَکۡنَ | عَلَیۡکُمۡ | وَ | اذۡکُرُوا | اسۡمَ | اللّٰہِ | عَلَیۡہِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے روک رکھا | تمہارے لئے | اور | تم پڑھو | نام | اللہ | اس پر |

اَمۡسَکۡنَ عَلَیۡکُمۡ وَاذۡکُرُوا اسۡمَ اللّٰہِ عَلَیۡہِ ۪

وہ تمہارے لئے روک رکھیں اور اس پر اللہ کا نام پڑھ لیا کرو

| وَ | اتَّقُوا | اللّٰہَ | اِنَّ | اللّٰہَ | سَرِیۡعُ | الۡحِسَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ڈرو | اللہ | یقیناً | اللہ | تیز | حساب |

وَاتَّقُوا اللّٰہَ ؕ اِنَّ اللّٰہَ سَرِیۡعُ الۡحِسَابِ ﴿5﴾

اور اللہ کا تقویٰ اختیار کرو یقیناً اللہ حساب (لینے) میں بہت تیز ہے۔

| اَلۡیَوۡمَ | اُحِلَّ | لَکُمُ | الطَّیِّبٰتُ | وَ | طَعَامُ | الَّذِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آج | حلال کی گئیں | تمہارے لئے | پاک چیزیں | اور | کھانا | وہ لوگ/ان لوگوں |

اَلۡیَوۡمَ اُحِلَّ لَکُمُ الطَّیِّبٰتُ ؕ وَطَعَامُ الَّذِیۡنَ

آج کے دن تمہارے لئے تمام پاکیزہ چیزیں حلال قرار دی گئی ہیں اور اہلِ کتاب کا (پاکیزہ) کھانا بھی

| اُوۡتُوا | الۡکِتٰبَ | حِلٌّ | لَّکُمۡ | وَ | طَعَامُکُمۡ | حِلٌّ | لَّهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دیئے گئے | کتاب | حلال | تمہارے لئے | اور | تمہارا کھانا | حلال | ان کے لئے |

اُوۡتُوا الۡکِتٰبَ حِلٌّ لَّکُمۡ ۪ وَطَعَامُکُمۡ حِلٌّ لَّهُمۡ ۫

تمہارے لئے حلال ہے جبکہ تمہارا کھانا ان کے لئے حلال ہے

| وَ | الۡمُحۡصَنٰتُ | مِنَ | الۡمُؤۡمِنٰتِ | وَ | الۡمُحۡصَنٰتُ | مِنَ | الَّذِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | پاک دامن عورتیں | میں | مومن عورتیں | اور | پاک دامن عورتیں | سے | وہ لوگ |

وَالۡمُحۡصَنٰتُ مِنَ الۡمُؤۡمِنٰتِ وَالۡمُحۡصَنٰتُ مِنَ الَّذِیۡنَ

اور پاکباز مومن عورتیں اور ان لوگوں میں سے پاکباز عورتیں بھی جن کو

| اُوۡتُوا | الۡکِتٰبَ | مِنۡ | قَبۡلِکُمۡ | اِذَاۤ | اٰتَیۡتُمُوۡهُنَّ | اُجُوۡرَهُنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دیئے گئے | کتاب | سے | تم سے پہلے | جب | تم ان عورتوں کو دو | ان عورتوں کے مہر |

اُوۡتُوا الۡکِتٰبَ مِنۡ قَبۡلِکُمۡ اِذَاۤ اٰتَیۡتُمُوۡهُنَّ اُجُوۡرَهُنَّ

تم سے پہلے کتاب دی گئی تمہارے لئے حلال ہیں جبکہ تم انہیں نکاح میں لاتے ہوئے ان کے حق مہر ادا کرو،

| مُحْصِنِيْنَ | غَيْرَ | مُسٰفِحِيْنَ | وَ | لَا | مُتَّخِذِيْٓ | اَخْدَانٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نکاح میں لاتے | نہ کہ | شہوت مٹاتے ہوئے | اور | نہ | بناتے ہوئے | پوشیدہ دوست |

مُحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ وَلَا مُتَّخِذِيْٓ اَخْدَانٍ ؕ

نہ کہ بدکاری کے مرتکب بنتے ہوئے اور نہ ہی پوشیدہ دوست بناتے ہوئے۔

| وَ | مَنْ | يَّكْفُرْ | بِالْاِيْمَانِ | فَقَدْ | حَبِطَ | عَمَلُهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | انکار کرے | ایمان کا | پس یقیناً | وہ ضائع ہوگیا | اس کا عمل |

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ ۫

اور جو ایمان ہی کا انکار کردے اس کا عمل یقیناً ساقط ہوجاتا ہے

| وَ | هُوَ | فِي | الْاٰخِرَةِ | مِنَ | الْخٰسِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | میں | آخرت | میں سے | گھاٹا پانے والے، ناکام (جمع) |

وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ۧ (6)

اور وہ آخرت میں گھاٹا پانے والوں میں سے ہوگا۔

ع 1 6 5

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اِذَا | قُمْتُمْ | اِلَى | الصَّلٰوةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | جب | تم کھڑے ہو | طرف | نماز |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم نماز کی طرف جانے کے لئے اٹھو

| فَاغْسِلُوْا | وُجُوْهَكُمْ | وَ | اَيْدِيَكُمْ | اِلَى | الْمَرَافِقِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس دھولیا کرو | تمہارے چہرے | اور | تمہارے ہاتھ | تک | کہنیاں |

فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ اِلَى الْمَرَافِقِ

تو اپنے چہروں کو دھولیا کرو اور اپنے ہاتھوں کو بھی کہنیوں تک۔

| وَ | امْسَحُوْا | بِرُءُوْسِكُمْ | وَ | اَرْجُلَكُمْ | اِلَى | الْكَعْبَيْنِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم مسح کرو | تمہارے سروں کو | اور | تمہارے پاؤں | تک | دو ٹخنے |

وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ اِلَى الْكَعْبَيْنِ ؕ

اور اپنے سروں کا مسح کرو اور ٹخنوں تک اپنے پاؤں بھی دھولیا کرو۔

| وَ | اِنْ | كُنْتُمْ | جُنُبًا | فَاطَّهَّرُوْا |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | اگر | تم ہو | جُنبی | پس غسل کرو/ پاک ہوجاؤ |

وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا ؕ

اور اگر تم جنبی ہوتو (پورا غسل کر کے) اچھی طرح پاک صاف ہوجایا کرو۔

| وَ | اِنْ | كُنْتُمْ | مَّرْضٰٓى | اَوْ | عَلٰى | سَفَرٍ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | اگر | تم ہو | بیمار | یا | پر | سفر |

وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ

اور اگر تم مریض ہو یا سفر پر ہو

| اَوْ | جَآءَ | اَحَدٌ | مِّنْكُمْ | مِّنَ | الْغَآئِطِ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یا | وہ آیا | کوئی ایک | تم میں سے | سے، طرف | حوائج ضروریہ |

اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ

یا تم میں سے کوئی حوائج ضروریہ سے فارغ ہوکر آیا ہو

| اَوْ | لٰمَسْتُمُ | النِّسَآءَ | فَلَمْ | تَجِدُوْا | مَآءً |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| یا | تم نے چھوا | عورتوں کو | پس نہ | تم پاؤ | پانی |

اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً

یا تم نے عورتوں سے تعلق قائم کیا ہو اور اس حالت میں تمہیں پانی نہ ملے

| فَتَيَمَّمُوْا | صَعِيْدًا | طَيِّبًا | فَامْسَحُوْا | بِوُجُوْهِكُمْ | وَ | اَيْدِيْكُمْ | مِّنْهُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پس تم تیمم کرو | مٹی | پاک | پس مسح کرو | تمہارے چہروں کا | اور | تمہارے ہاتھ (جمع) | اس سے |

فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ ؕ

تو خشک پاکیزہ مٹی کا تیمم کرو اور اپنے چہروں اور ہاتھوں پر اس سے مسح کر لیا کرو۔

| مَا | يُرِيْدُ | اللّٰهُ | لِيَجْعَلَ | عَلَيْكُمْ |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نہیں | وہ چاہتا ہے | اللہ | تاکہ وہ بنائے/ تاکہ وہ ڈالے | تم پر |

مَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيَجْعَلَ عَلَيْكُمْ

اللہ نہیں چاہتا کہ تم پر کوئی تنگی ڈالے

اس

| فَمَنْ | تَصَدَّقَ | بِهٖ | فَهُوَ | كَفَّارَةٌ | لَّهٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس جو | اُس نے صدقہ کیا | اس کے ساتھ | پس وہ | کفّارہ | اس کے لئے |

فَمَنْ تَصَدَّقَ بِهٖ فَهُوَ كَفَّارَةٌ لَّهٗ ؕ

پس جو کوئی (ازخود) بطور صدقہ اس (قصاص) کو معاف کردے تو یہ اس کے لئے (اس کے گناہوں کا) کفّارہ بن جائے گا

| وَ | مَنْ | لَّمْ | يَحْكُمْ | بِمَآ | اَنْزَلَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | نہ | وہ فیصلہ کرے | اس کے ساتھ جو | اس نے اتارا | اللہ |

وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور جو کوئی اس کے مطابق فیصلہ نہ کرے جو اللہ نے نازل کیا ہے

| فَاُولٰٓئِكَ | هُمُ | الظّٰلِمُوْنَ | وَ | قَفَّيْنَا | عَلٰٓى | اٰثَارِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یہی | وہ | ظالم (جمع) | اور | ہم نے پیچھے بھیجا | پر | ان کے نقوش |

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿46﴾ وَقَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ

تو یہی لوگ ہیں جو ظالم ہیں۔ اور ہم نے اُنہی کے نقوش پر

| بِعِيْسَى | ابْنِ | مَرْيَمَ | مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيْنَ يَدَيْهِ | مِنَ | التَّوْرٰىةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عیسیٰ کو | بیٹا | مریم | تصدیق کرنے والا | اس لئے جو | ان کے سامنے | میں | تورات |

بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ ۠

اُن کے پیچھے عیسیٰ ابن مریم کو بھیجا اس کے مصدق کے طور پر جو تورات میں سے اس کے سامنے تھا۔

| وَ | اٰتَيْنٰهُ | الْاِنْجِيْلَ | فِيْهِ | هُدًى | وَّ | نُوْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے اسے دی | انجیل | اس میں | ہدایت | اور | نور |

وَاٰتَيْنٰهُ الْاِنْجِيْلَ فِيْهِ هُدًى وَّنُوْرٌ ۙ

اور ہم نے اسے انجیل عطا کی جس میں ہدایت تھی اور نور تھا

| وَّ | مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيْنَ يَدَيْهِ | مِنَ | التَّوْرٰىةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تصدیق کرنے والی | اس لئے جو | ان کے سامنے | میں | تورات |

وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ

اور وہ اس کی تصدیق کرنے والی تھی جو تورات میں سے اس کے سامنے تھا

| وَ | هُدًى | وَّ | مَوْعِظَةً | لِّلْمُتَّقِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہدایت | اور | نصیحت | متقیوں کے لئے |

وَهُدًى وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿47﴾

اور متقیوں کے لئے ایک ہدایت اور نصیحت (کے طور پر) تھی۔

| وَ | لْيَحْكُمْ | اَهْلُ | الْاِنْجِيْلِ | بِمَآ | اَنْزَلَ | اللّٰهُ | فِيْهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | چاہیئے کہ وہ فیصلہ کریں | اہل | انجیل | جو | اس نے اتارا | اللہ | اس میں |

وَلْيَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِيْلِ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِيْهِ

پس اہلِ انجیل اس کے مطابق فیصلہ کریں جو اللہ نے اس میں اتارا ہے۔

| وَ | مَنْ | لَّمْ | يَحْكُمْ | بِمَآ | اَنْزَلَ | اللّٰهُ | فَاُولٰٓئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | نہ | وہ فیصلہ کرے | جو | اس نے اتارا | اللہ | پس وہ |

وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ

اور جو اس کے مطابق فیصلہ نہ کرے جو اللہ نے اتارا ہے تو یہی لوگ ہیں

| هُمُ | الْفٰسِقُوْنَ | وَ | اَنْزَلْنَآ | اِلَيْكَ | الْكِتٰبَ | بِالْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | فاسق (جمع) | اور | ہم نے اتاری | تیری طرف | کتاب | حق کے ساتھ |

هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿48﴾ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ

جو فاسق ہیں۔ اور ہم نے تیری طرف حق کے ساتھ کتاب نازل کی ہے

| مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيْنَ يَدَيْهِ | مِنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|
| تصدیق کرنے والی | اس کی جو | ان کے سامنے | میں | کتاب |

مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ الْكِتٰبِ

اُس کی تصدیق کرتی ہوئی جو کتاب میں سے اس کے سامنے ہے

| وَ | مُهَيْمِنًا | عَلَيْهِ | فَاحْكُمْ | بَيْنَهُمْ | بِمَآ | اَنْزَلَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نگران | اس پر | پس تو فیصلہ کر | ان کے درمیان | اس سے جو | اس نے اتارا | اللہ |

وَمُهَيْمِنًا عَلَيْهِ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ

اور اس پر نگران کے طور پر۔ پس ان کے درمیان اس کے مطابق فیصلہ کر جو اللہ نے اتارا ہے۔

| وَ | لَا | تَتَّبِعْ | اَهْوَآءَهُمْ | عَمَّا | جَآءَكَ | مِنَ | الْحَقِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تو پیروی کر | ان کی خواہشات | اس سے جو | تیرے پاس آیا | سے | حق |

وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ ؕ

اور جو تیرے پاس حق آیا ہے اسے چھوڑ کر ان کی خواہشات کی پیروی نہ کر۔

| لِكُلٍّ | جَعَلْنَا | مِنْكُمْ | شِرْعَةً | وَّ | مِنْهَاجًا |
|---|---|---|---|---|---|
| ہر ایک کے لئے | ہم نے بنائی | تم میں سے | شریعت، مسلک | اور | راستہ/مذہب |

لِكُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا ؕ

تم میں سے ہر ایک کے لئے ہم نے ایک مسلک اور ایک مذہب بنایا ہے

| وَ | لَوْ | شَآءَ | اللّٰهُ | لَجَعَلَكُمْ | اُمَّةً | وَّاحِدَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | اُس نے چاہا | اللہ | ضرور تم کو بناتا | امت | ایک |

وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً

اور اگر اللہ چاہتا تو ضرور تمہیں ایک ہی امت بنا دیتا

| وَّ | لٰكِنْ | لِّيَبْلُوَكُمْ | فِيْ | مَآ | اٰتٰىكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | لیکن | تاکہ وہ تم کو آزمائے | میں | جو | اس نے تم کو دیا |

وَّلٰكِنْ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ

لیکن وہ اس کے ذریعہ جو اس نے تمہیں دیا تمہیں آزمانا چاہتا ہے۔

| فَاسْتَبِقُوا | الْخَيْرٰتِ | اِلَى | اللّٰهِ | مَرْجِعُكُمْ | جَمِيْعًا |
|---|---|---|---|---|---|
| پس سبقت لے جاؤ | نیکیاں | طرف | اللہ | تمہارا لوٹنا | سب |

فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرٰتِ ؕ اِلَى اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِيْعًا

پس تم نیکیوں میں ایک دوسرے پر سبقت لے جاؤ۔ اللہ ہی کی طرف تم سب کا لوٹ کر جانا ہے۔

| فَيُنَبِّئُكُمْ | بِمَا | كُنْتُمْ | فِيْهِ | تَخْتَلِفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| پس وہ تم کو آگاہ کرے گا | وہ جو | تم تھے | اس میں | تم اختلاف کرتے ہو |

فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿49﴾

پس وہ تمہیں ان باتوں کی حقیقت سے آگاہ کرے گا جن میں تم اختلاف کیا کرتے تھے۔

| وَ | اَنِ | احۡكُمۡ | بَيۡنَهُمۡ | بِمَآ | اَنۡزَلَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ کہ | تُو فیصلہ کر | اُن کے درمیان | ساتھ جو | اُس نے اتارا | اللہ |

وَاَنِ احۡكُمۡ بَيۡنَهُمۡ بِمَآ اَنۡزَلَ اللّٰهُ

اور (پھر تاکید ہے) کہ جو بھی اللہ نے اتارا ہے اس کے مطابق ان کے درمیان فیصلہ کر

| وَ | لَا | تَتَّبِعۡ | اَهۡوَآءَهُمۡ | وَ | احۡذَرۡهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تُو پیروی کر | اُن کی خواہشات | اور | تُو اُن سے بچ کر رہ |

وَلَا تَتَّبِعۡ اَهۡوَآءَهُمۡ وَاحۡذَرۡهُمۡ

اور ان کی خواہشات کی پیروی نہ کر اور ان سے بچ کر رہ

| اَنۡ | يَّفۡتِنُوۡكَ | عَنۡۢ | بَعۡضِ | مَآ | اَنۡزَلَ | اللّٰهُ | اِلَيۡكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | وہ تجھے فتنہ میں ڈالیں گے | سے | بعض | جو | اس نے اتارا | اللہ | تیری طرف |

اَنۡ يَّفۡتِنُوۡكَ عَنۡۢ بَعۡضِ مَآ اَنۡزَلَ اللّٰهُ اِلَيۡكَ ؕ

کہ اس تعلیم کے کسی حصہ کے متعلق تجھے فتنہ میں نہ ڈال دیں جو اللہ نے تیری طرف اتاری۔

| فَاِنۡ | تَوَلَّوۡا | فَاعۡلَمۡ | اَنَّمَا | يُرِيۡدُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس اگر | وہ پھر جائیں | پس جان لو | صرف/محض | وہ چاہتا ہے | اللہ |

فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَاعۡلَمۡ اَنَّمَا يُرِيۡدُ اللّٰهُ

پس اگر وہ پیٹھ پھیر لیں تو جان لے کہ اللہ ضرور ارادہ رکھتا ہے

| اَنۡ | يُّصِيۡبَهُمۡ | بِبَعۡضِ | ذُنُوۡبِهِمۡ | وَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ | وہ ان پر مصیبت ڈال دے | بسبب بعض | ان کے گناہ (جمع) | اور | یقیناً |

اَنۡ يُّصِيۡبَهُمۡ بِبَعۡضِ ذُنُوۡبِهِمۡ ؕ وَاِنَّ

کہ ان کے بعض گناہوں کے سبب ان پر کوئی مصیبت ڈال دے اور یقیناً

| كَثِيۡرًا | مِّنَ | النَّاسِ | لَفٰسِقُوۡنَ | اَ | فَحُكۡمَ | الۡجَاهِلِيَّةِ | يَبۡغُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کثیر، بہت | سے | لوگ | ضرور فاسق ہیں | کیا | پس حکم، فیصلہ | جاہلیت | وہ پسند کرتے ہیں |

كَثِيۡرًا مِّنَ النَّاسِ لَفٰسِقُوۡنَ ﴿50﴾ اَفَحُكۡمَ الۡجَاهِلِيَّةِ يَبۡغُوۡنَ ؕ

لوگوں میں سے بہت سے فاسق ہیں۔ پس کیا وہ جہالت کا (طریق) فیصلہ پسند کرتے ہیں۔

| وَ | مَنْ | اَحْسَنُ | مِنَ | اللّٰهِ | حُكْمًا | لِّقَوْمٍ | يُّوْقِنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کون | زیادہ بہتر ہے | سے | اللہ | فیصلہ | قوم کے لئے | وہ یقین رکھتے ہیں |

وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ع (51)

اور اہلِ یقین کے لئے فیصلہ کرنے میں اللہ سے بہتر کون ہوسکتا ہے۔

ع 7/7 11

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا | تَتَّخِذُوا | الْيَهُوْدَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | نہ | تم بناؤ | یہود |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُوْدَ

اے وے لوگو جو ایمان لائے ہو! یہود

| وَ | النَّصٰرٰٓى | اَوْلِيَآءَ | بَعْضُهُمْ | اَوْلِيَآءُ | بَعْضٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نصاریٰ/عیسائی | دوست (جمع) | ان کے بعض | دوست | بعض |

وَالنَّصٰرٰٓى اَوْلِيَآءَ ۘ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ

وقف لازم، وقف غفران
وقف منزل عند البعض

اور نصاریٰ کو دوست نہ پکڑو۔ وہ (آپس ہی میں) ایک دوسرے کے دوست ہیں۔

| وَ | مَنْ | يَّتَوَلَّهُمْ | مِّنْكُمْ | فَاِنَّهٗ | مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ ان کو دوست بنائے گا | تم میں سے | پس یقیناً وہ | ان میں سے |

وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاِنَّهٗ مِنْهُمْ ؕ

اور تم میں سے جو اُن سے دوستی کرے گا وہ اُنہی کا ہو رہے گا۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَهْدِى | الْقَوْمَ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا ہے | قوم | ظالم (جمع) |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ (52)

یقیناً اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| فَتَرَى | الَّذِيْنَ | فِىْ | قُلُوْبِهِمْ | مَّرَضٌ | يُّسَارِعُوْنَ | فِيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو دیکھتا ہے | وہ لوگ | میں | ان کے دل (جمع) | بیماری، مرض | وہ جلدی کرتے ہیں | ان میں |

فَتَرَى الَّذِيْنَ فِىْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ يُّسَارِعُوْنَ فِيْهِمْ

پس تُو اُن کو جن کے دلوں میں مرض ہے دیکھے گا کہ اُن لوگوں میں دوڑے پھرتے ہیں۔

| يَقُوْلُوْنَ | نَخْشٰٓى | اَنْ | تُصِيْبَنَا | دَآئِرَةٌ |
|---|---|---|---|---|
| وہ کہتے ہیں | ہم ڈرتے ہیں | کہ | ہمیں پہنچے | مصیبت، گردش زمانہ |

يَقُوْلُوْنَ نَخْشٰٓى اَنْ تُصِيْبَنَا دَآئِرَةٌ ؕ

وہ کہتے ہیں ہمیں ڈر ہے کہ ہم پر کوئی زمانے کی مار نہ پڑ جائے۔

| فَعَسَى | اللّٰهُ | اَنْ | يَّاْتِيَ | بِالْفَتْحِ | اَوْ | اَمْرٍ | مِّنْ | عِنْدِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس قریب ہے | اللہ | کہ | وہ آئے | فتح کے ساتھ | یا | معاملہ، فیصلہ | سے | اس کے پاس |

فَعَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّاْتِيَ بِالْفَتْحِ اَوْ اَمْرٍ مِّنْ عِنْدِهٖ

پس قریب ہے کہ اللہ فتح (کا دن) لے آئے یا اپنا کوئی فیصلہ صادر کر دے

| فَيُصْبِحُوْا | عَلٰى | مَآ | اَسَرُّوْا | فِيْٓ | اَنْفُسِهِمْ | نٰدِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس وہ ہو جائیں | پر | جو | انہوں نے چھپایا | میں | ان کے دل (جمع) | شرمندہ ہونے والے |

فَيُصْبِحُوْا عَلٰى مَآ اَسَرُّوْا فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ نٰدِمِيْنَ ﴿53﴾ ؕ

تو اُس پر جو وہ اپنے دلوں میں چھپا رہے ہیں شرمندہ ہو جائیں۔

| وَ | يَقُوْلُ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَهٰٓؤُلَآءِ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتا ہے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | کیا یہی | وہ لوگ |

وَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَهٰٓؤُلَآءِ الَّذِيْنَ

اور وہ جو ایمان لائے کہتے ہیں کیا یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے

| اَقْسَمُوْا | بِاللّٰهِ | جَهْدَ | اَيْمَانِهِمْ | اِنَّهُمْ | لَمَعَكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے قسمیں کھائیں | اللہ کی | پختہ | ان کی قسمیں | یقیناً وہ | ضرور تمہارے ساتھ ہیں |

اَقْسَمُوْا بِاللّٰهِ جَهْدَ اَيْمَانِهِمْ ۙ اِنَّهُمْ لَمَعَكُمْ ؕ

اللہ کی اپنی (طرف سے) پختہ قسمیں کھائی تھیں کہ وہ یقیناً تمہارے ساتھ ہیں۔

| حَبِطَتْ | اَعْمَالُهُمْ | فَاَصْبَحُوْا | خٰسِرِيْنَ | يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ ضائع ہو گئی | ان کے اعمال | پس وہ ہو گئے | خسارا پانے والے | اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فَاَصْبَحُوْا خٰسِرِيْنَ ﴿54﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

ان کے اعمال ضائع ہو گئے۔ پس وہ گھاٹا کھانے والے بن گئے۔ اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو!

الثلثة

| مَنۡ | يَّرۡتَدَّ | مِنۡكُمۡ | عَنۡ | دِيۡنِهٖ |
|---|---|---|---|---|
| جو | وہ مرتد ہوگا | تم میں سے | سے | اس کا دین |

مَنۡ يَّرۡتَدَّ مِنۡكُمۡ عَنۡ دِيۡنِهٖ

تم میں سے جو اپنے دین سے مرتد ہو جائے

| فَسَوۡفَ | يَاۡتِى | اللّٰهُ | بِقَوۡمٍ | يُّحِبُّهُمۡ | وَ | يُحِبُّوۡنَهٗۤ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس عنقریب | وہ آئے گا | اللہ | قوم کے ساتھ | وہ ان سے محبت کرے گا | اور | وہ اس سے محبت کریں گے |

فَسَوۡفَ يَاۡتِى اللّٰهُ بِقَوۡمٍ يُّحِبُّهُمۡ وَيُحِبُّوۡنَهٗۤ ۙ

تو ضرور اللہ (اس کے بدلے) ایک ایسی قوم لے آئے گا جس سے وہ محبت کرتا ہو اور وہ اُس سے محبت کرتے ہوں۔

| اَذِلَّةٍ | عَلَى | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ | اَعِزَّةٍ | عَلَى | الۡكٰفِرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| شفقت کرنے والے | پر | مومنین | سختی کرنے والے | پر | کافر (جمع) |

اَذِلَّةٍ عَلَى الۡمُؤۡمِنِيۡنَ اَعِزَّةٍ عَلَى الۡكٰفِرِيۡنَ ۡ

مومنوں پر وہ بہت مہربان ہوں گے (اور) کافروں پر بہت سخت۔

| يُجَاهِدُوۡنَ | فِىۡ | سَبِيۡلِ | اللّٰهِ | وَ | لَا | يَخَافُوۡنَ | لَوۡمَةَ | لَاۤئِمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جہاد کریں گے | میں | راہ | اللہ | اور | نہ | وہ ڈریں گے | ملامت | ملامت کرنے والا |

يُجَاهِدُوۡنَ فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ وَلَا يَخَافُوۡنَ لَوۡمَةَ لَاۤئِمٍ ؕ

وہ اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت کا کوئی خوف نہ رکھتے ہوں گے۔

| ذٰلِكَ | فَضۡلُ | اللّٰهِ | يُؤۡتِيۡهِ | مَنۡ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | فضل | اللہ | وہ اسے دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے |

ذٰلِكَ فَضۡلُ اللّٰهِ يُؤۡتِيۡهِ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ

یہ اللہ کا فضل ہے وہ اس کو جسے چاہتا ہے دیتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيۡمٌ | اِنَّمَا | وَلِيُّكُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بہت وسعت دینے والا | بہت جاننے والا | محض/صرف | تمہارا دوست |

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيۡمٌ ﴿55﴾ اِنَّمَا وَلِيُّكُمُ

اور اللہ بہت وسعت عطا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔ یقیناً تمہارا دوست

| اللّٰهُ | وَ | رَسُوْلُهٗ | وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | اور | اس کا رسول | اور | وہ لوگ | وہ ایمان لائے | وہ لوگ |

اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ

اللہ ہی ہے اور اس کا رسول اور وہ لوگ جو ایمان لائے

| يُقِيْمُوْنَ | الصَّلٰوةَ | وَ | يُؤْتُوْنَ | الزَّكٰوةَ | وَ | هُمْ | رٰكِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ قائم کرتے ہیں | نماز | اور | وہ دیتے ہیں | زکوٰۃ | اور | وہ | رکوع کرنے والے |

يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رٰكِعُوْنَ ﴿56﴾

جو نماز قائم کرتے ہیں اور زکوٰۃ ادا کرتے ہیں اور وہ (خدا کے حضور) جھکے رہنے والے ہیں۔

| وَ | مَنْ | يَّتَوَلَّ | اللّٰهَ | وَ | رَسُوْلَهٗ | وَ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | دوستی کرے گا | اللہ | اور | اس کا رسول | اور | وہ لوگ |

وَمَنْ يَّتَوَلَّ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَالَّذِيْنَ

اور جو اللہ کو دوست بنائے اور اس کے رسول کو اور ان لوگوں کو جو

| اٰمَنُوْا | فَاِنَّ | حِزْبَ | اللّٰهِ | هُمُ | الْغٰلِبُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لائے ہیں | پس یقیناً | گروہ | اللہ | وہ | غالب آنے والے |

اٰمَنُوْا فَاِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿57﴾ ع

ایمان لائے تو اللہ ہی کا گروہ ہے جو ضرور غالب آنے والے ہیں۔

ع 8 6 12

| يٰاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | لَا | تَتَّخِذُوا | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | وہ لوگ | وہ ایمان لائے ہیں | نہیں | تم بناؤ | وہ لوگ |

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الَّذِيْنَ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! ان لوگوں میں سے جنہیں تم سے پہلے کتاب دی گئی اُن کو

| اتَّخَذُوْا | دِيْنَكُمْ | هُزُوًا | وَّ | لَعِبًا | مِّنَ | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے بنایا | تمہارا دین | ہنسی کا نشانہ | اور | کھیل تماشہ | سے | وہ لوگ |

اتَّخَذُوْا دِيْنَكُمْ هُزُوًا وَّلَعِبًا مِّنَ الَّذِيْنَ

جنہوں نے تمہارے دین کو تمسخر اور کھیل تماشہ بنا رکھا ہے

| اَوۡلِيَآءَ | الۡكُفَّارَ | وَ | قَبۡلِكُمۡ | مِنۡ | الۡكِتٰبَ | اُوۡتُوا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دوست (جمع) | کافر (جمع) | اور | تم سے پہلے | سے | کتاب | وہ دیئے گئے |

اُوۡتُوا الۡكِتٰبَ مِنۡ قَبۡلِكُمۡ وَالۡكُفَّارَ اَوۡلِيَآءَ ۚ

اور کفار کو اپنا دوست نہ بناؤ

| مُّؤۡمِنِيۡنَ | كُنۡتُمۡ | اِنۡ | اللّٰهَ | اتَّقُوا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مومن (جمع) | تم ہو | اگر | اللہ | تقویٰ اختیار کرو | اور |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ اِنۡ كُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِيۡنَ ﴿58﴾

اور اللہ سے ڈرو اگر تم مومن ہو۔

| هُزُوًا | اتَّخَذُوۡهَا | الصَّلٰوةِ | اِلَى | نَادَيۡتُمۡ | اِذَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہنسی | وہ اسے بناتے ہیں | نماز | طرف | تم نے بلایا | جب | اور |

وَاِذَا نَادَيۡتُمۡ اِلَى الصَّلٰوةِ اتَّخَذُوۡهَا هُزُوًا

اور جب تم نماز کے لئے بلاتے ہو تو وہ اُسے مذاق اور کھیل تماشہ بنا لیتے ہیں۔

| يَعۡقِلُوۡنَ | لَّا | قَوۡمٌ | بِاَنَّهُمۡ | ذٰلِكَ | لَعِبًا | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ عقل کرتے ہیں | نہیں | لوگ | کیونکہ وہ | یہ | کھیل تماشہ | اور |

وَّلَعِبًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ قَوۡمٌ لَّا يَعۡقِلُوۡنَ ﴿59﴾

یہ اس بنا پر ہے کہ وہ ایسے لوگ ہیں جو عقل نہیں رکھتے۔

| اِلَّاۤ | مِنَّاۤ | تَنۡقِمُوۡنَ | هَلۡ | الۡكِتٰبِ | يٰۤاَهۡلَ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | ہم سے | تم طعن کرتے ہو | کیا | کتاب | اے اہل | تو کہہ دے |

قُلۡ يٰۤاَهۡلَ الۡكِتٰبِ هَلۡ تَنۡقِمُوۡنَ مِنَّاۤ اِلَّاۤ

تُو کہہ دے اے اہلِ کتاب! کیا تم ہم پر محض اس لئے طعن کرتے ہو

| اِلَيۡنَا | اُنۡزِلَ | مَاۤ | وَ | بِاللّٰهِ | اٰمَنَّا | اَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہماری طرف | نازل کیا گیا | جو | اور | اللہ پر | ہم ایمان لائے | کہ |

اَنۡ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡنَا

کہ ہم اللہ پر ایمان لے آئے اور اس پر جو ہماری طرف اتارا گیا

| وَ | مَآ | اُنۡزِلَ | مِنۡ | قَبۡلُ | وَ | اَنَّ | اَكۡثَرَكُمۡ | فٰسِقُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اتارا گیا | سے | قبل | اور | یہ کہ | تم میں سے اکثر | فاسق (جمع) |

وَمَآ اُنۡزِلَ مِنۡ قَبۡلُ ۙ وَاَنَّ اَكۡثَرَكُمۡ فٰسِقُوۡنَ ﴿60﴾

اور جو ہم سے پہلے اتارا گیا تھا؟ اور حق یہ ہے کہ تم میں سے اکثر بدکردار لوگ ہیں۔

| قُلۡ | هَلۡ | اُنَبِّئُكُمۡ | بِشَرٍّ | مِّنۡ | ذٰلِكَ | مَثُوۡبَةً | عِنۡدَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ | کیا | میں تمہیں بتاؤں | زیادہ بدتر | سے | اس | بدلہ | پاس | اللہ |

قُلۡ هَلۡ اُنَبِّئُكُمۡ بِشَرٍّ مِّنۡ ذٰلِكَ مَثُوۡبَةً عِنۡدَ اللّٰهِ ؕ

تُو کہہ دے کہ کیا میں تمہیں اس سے بھی زیادہ بدتر چیز کی خبر دوں جو (تمہارے لئے) اللہ کے پاس بطور جزا ہے؟

| مَنۡ | لَّعَنَهُ | اللّٰهُ | وَ | غَضِبَ | عَلَيۡهِ | وَجَعَلَ | مِنۡهُمُ | الۡقِرَدَةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | اس نے اس پر لعنت کی | اللہ | اور | وہ غضب ناک ہوا | اس پر | اور اس نے بنایا | ان میں سے | بندر (جمع) |

مَنۡ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيۡهِ وَجَعَلَ مِنۡهُمُ الۡقِرَدَةَ

وہ جس پر اللہ نے لعنت کی اور اس پر غضبناک ہوا اور ان میں سے بعض کو بندر

| وَ | الۡخَنَازِيۡرَ | وَ | عَبَدَ | الطَّاغُوۡتَ | اُولٰٓئِكَ | شَرٌّ | مَّكَانًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سؤر (جمع) | اور | اس نے عبادت کی | شیطان | یہی | بدترین | درجہ میں |

وَالۡخَنَازِيۡرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوۡتَ ؕ اُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا

اور سؤر بنا دیا جبکہ انہوں نے شیطان کی عبادت کی۔ یہی لوگ مرتبہ کے لحاظ سے سب سے بدتر

| وَّ | اَضَلُّ | عَنۡ | سَوَآءِ | السَّبِيۡلِ | وَاِذَا | جَآءُوۡكُمۡ | قَالُوۡۤا | اٰمَنَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | زیادہ گمراہ | سے | سیدھی | راہ | اور جب | وہ تمہارے پاس آئے | انہوں نے کہا | ہم ایمان لے آئے ہیں |

وَّاَضَلُّ عَنۡ سَوَآءِ السَّبِيۡلِ ﴿61﴾ وَاِذَا جَآءُوۡكُمۡ قَالُوۡۤا اٰمَنَّا

اور سیدھی راہ سے سب سے زیادہ بھٹکے ہوئے ہیں۔ اور جب وہ تمہارے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لے آئے

| وَ | قَدۡ | دَّخَلُوۡا | بِالۡكُفۡرِ | وَ | هُمۡ | قَدۡ | خَرَجُوۡا | بِهٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | وہ داخل ہوئے | کفر کے ساتھ | اور | وہ | یقیناً | وہ نکلے | اس کے ساتھ |

وَقَدۡ دَّخَلُوۡا بِالۡكُفۡرِ وَهُمۡ قَدۡ خَرَجُوۡا بِهٖ ؕ

حالانکہ وہ کفر کے ساتھ ہی (تمہارے اندر) داخل ہوئے تھے اور اس کے ساتھ ہی باہر نکل گئے۔

| وَ | اللّٰهُ | اَعْلَمُ | بِمَا | كَانُوْا | يَكْتُمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | سب سے زیادہ جاننے والا ہے | اس کا جو | وہ تھے | وہ چھپاتے ہیں |

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ﴿62﴾

اور اللہ اس کو سب سے زیادہ جانتا ہے جو وہ چھپاتے ہیں۔

| وَ | تَرٰى | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | يُسَارِعُوْنَ | فِي | الْاِثْمِ | وَ | الْعُدْوَانِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو دیکھتا ہے | بہتوں کو | ان میں سے | وہ جلدی کرتے ہیں | میں | گناہ | اور | زیادتی |

وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِي الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ

اور تُو ان میں سے اکثر کو گناہوں اور بے اعتدالیوں

| وَ | اَكْلِهِمُ | السُّحْتَ | لَبِئْسَ | مَا | كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان کا کھانا | حرام | ضرور برا ہے | جو | وہ تھے | وہ کرتے ہیں |

وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿63﴾

اور ان کے حرام مال کھانے میں ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر کوشش کرتا ہوا پائے گا۔ یقیناً بہت ہی برا ہے جو وہ عمل کرتے ہیں۔

| لَوْ | لَا | يَنْهٰىهُمُ | الرَّبّٰنِيُّوْنَ | وَ | الْاَحْبَارُ | عَنْ | قَوْلِهِمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیوں/اگر | نہیں | وہ انہیں روکتا ہے | اللہ والے لوگ | اور | یہودی علماء | سے | ان کا کہنا |

لَوْلَا يَنْهٰىهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ

کیوں نہ ربّانیوں نے اور (کلامُ اللہ کی حفاظت پر مقرر) علماء نے

| الْاِثْمَ | وَ | اَكْلِهِمُ | السُّحْتَ | لَبِئْسَ | مَا | كَانُوْا | يَصْنَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گناہ | اور | ان کا کھانا | حرام | ضرور برا ہے | جو | وہ تھے | وہ کرتے ہیں |

الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ﴿64﴾

انہیں گناہ کی بات کہنے اور ان کے حرام کھانے سے روکا۔ یقیناً بہت ہی برا ہے جو وہ کیا کرتے تھے۔

| وَ | قَالَتِ | الْيَهُوْدُ | يَدُ | اللّٰهِ | مَغْلُوْلَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے کہا | یہود | ہاتھ | اللہ | بندھا ہوا/بند |

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ؕ

اور یہود نے کہا اللہ کا ہاتھ بند کیا ہوا ہے۔

وقف لازم

| غُلَّتْ | اَيْدِيْهِمْ | وَ | لُعِنُوْا | بِمَا | قَالُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| بند کیا گیا | ان کے ہاتھ | اور | وہ لعنت کئے گئے | اس وجہ سے جو | انہوں نے کہا |

غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ

خود انہی کے ہاتھ بند کئے گئے ہیں اور جو انہوں نے کہا اس کے سبب سے ان پر لعنت ڈالی گئی ہے۔

| بَلْ | يَدٰهُ | مَبْسُوْطَتٰنِ | يُنْفِقُ | كَيْفَ | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | اس کے دونوں ہاتھ | دونوں کھلے ہوئے | وہ خرچ کرتا ہے | جیسے | وہ چاہتا ہے |

بَلْ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ

بلکہ اُس کے تو دونوں ہاتھ کھلے ہیں۔ وہ جیسے چاہے خرچ کرتا ہے۔

| وَ | لَيَزِيْدَنَّ | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | مَّآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ضرور بڑھائے گا | کثیر، بہت | ان میں سے | جو | اتارا گیا | تیری طرف |

وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

اور وہ جو تیری طرف تیرے ربّ کی طرف سے اتارا گیا ان میں سے بہتوں کو

| مِنْ | رَّبِّكَ | طُغْيَانًا | وَّ | كُفْرًا | وَ | اَلْقَيْنَا | بَيْنَهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | تیرا رب | بغاوت | اور | انکار، کفر | اور | ہم نے ڈالا | ان کے درمیان |

مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ؕ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ

بغاوت اور انکار میں یقیناً بڑھا دے گا۔ اور ہم نے ان کے درمیان

| الْعَدَاوَةَ | وَ | الْبَغْضَآءَ | اِلٰى | يَوْمِ | الْقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| عداوت | اور | بغض | تک | دن | قیامت |

الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ؕ

قیامت کے دن تک دشمنی اور بغض ڈال دیئے ہیں۔

| كُلَّمَآ | اَوْقَدُوْا | نَارًا | لِّلْحَرْبِ | اَطْفَاَهَا | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب کبھی | انہوں نے بھڑکائی | آگ | جنگ کے لئے | اس نے اسے بجھا دیا | اللہ |

كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ

جب بھی وہ جنگ کی آگ بھڑکاتے ہیں اللہ اسے بجھا دیتا ہے۔

| وَ | يَسْعَوْنَ | فِي | الْاَرْضِ | فَسَادًا | وَ | اللّٰهُ | لَا | يُحِبُّ | الْمُفْسِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کوشش کرتے ہیں | میں | زمین | فساد | اور | اللہ | نہیں | وہ پسند کرتا ہے | فساد کرنے والے |

وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿65﴾

اور وہ زمین میں فساد پھیلانے کے لئے دوڑے پھرتے ہیں۔ اور اللہ فساد کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

| وَ | لَوْ | اَنَّ | اَهْلَ | الْكِتٰبِ | اٰمَنُوْا | وَ | اتَّقَوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | یہ کہ | اہل | کتاب | وہ ایمان لے آئے | اور | انہوں نے تقویٰ اختیار کیا |

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا

اور اگر اہلِ کتاب ایمان لے آتے اور تقویٰ اختیار کرتے

| لَكَفَّرْنَا | عَنْهُمْ | سَيِّاٰتِهِمْ | وَ | لَاَدْخَلْنٰهُمْ | جَنّٰتِ | النَّعِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور ہم دور کرتے | ان سے | ان کی برائیاں | اور | ہم انہیں ضرور داخل کرتے | جنت (جمع) | نعمتوں والی |

لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاَدْخَلْنٰهُمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿66﴾

تو ہم ضرور ان کی برائیاں ان سے دور کر دیتے اور ہم ضرور انہیں نعمتوں والی جنتوں میں داخل کر دیتے۔

| وَ | لَوْ | اَنَّهُمْ | اَقَامُوا | التَّوْرٰىةَ | وَ | الْاِنْجِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | یہ کہ وہ | انہوں نے قائم کیا | تورات | اور | انجیل |

وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ

اور اگر وہ تورات اور انجیل (کی تعلیم) کو

| وَ | مَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِمْ | مِّنْ | رَّبِّهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اتارا گیا | ان کی طرف | سے | ان کا ربّ |

وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ

اور جو کچھ ان کی طرف ان کے ربّ کی طرف سے اتارا گیا قائم کرتے

| لَاَكَلُوْا | مِنْ | فَوْقِهِمْ | وَ | مِنْ | تَحْتِ | اَرْجُلِهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور وہ کھاتے | سے | ان کے اوپر | اور | سے | نیچے | ان کے پاؤں |

لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ؕ

تو وہ اپنے اوپر سے بھی کھاتے اور اپنے پاؤں کے نیچے سے بھی۔

| مِنۡهُمۡ | اُمَّةٌ | مُّقۡتَصِدَةٌ | وَ | كَثِيۡرٌ | مِّنۡهُمۡ | سَآءَ | مَا | يَعۡمَلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان میں سے | امت، گروہ | درمیانہ/میانہ رو | اور | بہت، کثیر | ان میں سے | برا | جو | وہ کرتے ہیں |

مِنۡهُمۡ اُمَّةٌ مُّقۡتَصِدَةٌ ؕ وَكَثِيۡرٌ مِّنۡهُمۡ سَآءَ مَا يَعۡمَلُوۡنَ ﴿67﴾

اُن میں سے ہی ایک جماعت میانہ رَو ہے جبکہ ان میں سے بہت ہیں کہ بہت برا ہے جو وہ کرتے ہیں۔

ع 9 10 13

| يٰۤاَيُّهَا | الرَّسُوۡلُ | بَلِّغۡ | مَاۤ | اُنۡزِلَ | اِلَيۡكَ | مِنۡ | رَّبِّكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | رسول | پہنچادے | جو | اتارا گیا | تیری طرف | سے | تیرا رب |

يٰۤاَيُّهَا الرَّسُوۡلُ بَلِّغۡ مَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡكَ مِنۡ رَّبِّكَ ؕ

اے رسول! اچھی طرح پہنچادے جو تیرے ربّ کی طرف سے تیری طرف اتارا گیا ہے۔

| وَ | اِنۡ | لَّمۡ | تَفۡعَلۡ | فَمَا | بَلَّغۡتَ | رِسَالَتَهٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | تو کرے | پس نہیں | تونے پہنچایا | اس کا پیغام |

وَاِنۡ لَّمۡ تَفۡعَلۡ فَمَا بَلَّغۡتَ رِسَالَتَهٗ ؕ

اور اگر تُو نے ایسا نہ کیا تو گویا تُو نے اس کے پیغام کو نہیں پہنچایا۔

| وَ | اللّٰهُ | يَعۡصِمُكَ | مِنَ | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ تجھے بچائے گا | سے | لوگ |

وَاللّٰهُ يَعۡصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ؕ

اور اللہ تجھے لوگوں سے بچائے گا۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَهۡدِى | الۡقَوۡمَ | الۡكٰفِرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا | قوم | کافر (جمع) |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿68﴾

یقیناً اللہ کافر قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| قُلۡ | يٰۤاَهۡلَ | الۡكِتٰبِ | لَسۡتُمۡ | عَلٰى | شَىۡءٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ | اے اہل | کتاب | تم نہیں | پر | چیز |

قُلۡ يٰۤاَهۡلَ الۡكِتٰبِ لَسۡتُمۡ عَلٰى شَىۡءٍ

کہہ دے اے اہلِ کتاب! تم کسی بات پر بھی نہیں

| حَتّٰی | تُقِيْمُوا | التَّوْرٰىةَ | وَ | الْاِنْجِيْلَ |
|---|---|---|---|---|
| یہاں تک | تم قائم کرو | تورات | اور | انجیل |

حَتّٰی تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِيْلَ

جب تک تورات اور انجیل کو اور اسے قائم نہ کرو

| وَ | مَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكُمْ | مِّنْ | رَّبِّكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اتارا گیا | تمہاری طرف | سے | تمہارا ربّ |

وَ مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ

جو تمہاری طرف تمہارے ربّ کی طرف سے اتارا گیا۔

| وَ | لَيَزِيْدَنَّ | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | مَّآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ ضرور بڑھائے گا | کثیر، اکثر | ان میں سے | جو | اتارا گیا | تیری طرف |

وَ لَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ

اور وہ جو تیرے ربّ کی طرف سے تیری طرف اتارا گیا ہے

| مِنْ | رَّبِّكَ | طُغْيَانًا | وَّ | كُفْرًا |
|---|---|---|---|---|
| سے | تیرا رب | بغاوت/سرکشی | اور | کفر |

مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّ كُفْرًا ۚ

اُن میں سے کثیر تعداد کو یقیناً بغاوت اور کفر میں بڑھائے گا۔

| فَلَا | تَاْسَ | عَلَى | الْقَوْمِ | الْكٰفِرِيْنَ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس نہیں | تُو افسوس کر | پر | قوم | کافر (جمع) | یقیناً | وہ لوگ | وہ ایمان لائے |

فَلَا تَاْسَ عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿69﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

پس تُو کافر قوم پر افسوس نہ کر۔ یقیناً وہ لوگ جو ایمان لائے

| وَ | الَّذِيْنَ | هَادُوْا | وَ | الصّٰبِئُوْنَ | وَ | النَّصٰرٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ یہودی ہوئے | اور | صابی (جمع) | اور | عیسائی (جمع) |

وَ الَّذِيْنَ هَادُوْا وَ الصّٰبِئُوْنَ وَ النَّصٰرٰى

اور جو یہودی ہوئے اور صابی اور نصرانی

| مَنۡ | اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَ | الۡيَوۡمِ | الۡاٰخِرِ | وَ | عَمِلَ | صَالِحًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ ایمان لایا | اللہ پر | اور | یوم | آخرت | اور | عمل کیا | نیک |

مَنۡ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالۡيَوۡمِ الۡاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا

جو بھی اللہ پر ایمان لایا اور یومِ آخر پر اور نیک عمل بجالایا

| فَلَا | خَوۡفٌ | عَلَيۡهِمۡ | وَ | لَا | هُمۡ | يَحۡزَنُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس نہیں | خوف | ان پر | اور | نہیں | وہ | وہ غمگین ہوں گے |

فَلَا خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُوۡنَ ﴿70﴾

اُن پر کوئی خوف نہیں اور وہ کوئی غم نہیں کریں گے۔

| لَقَدۡ | اَخَذۡنَا | مِيۡثَاقَ | بَنِىۡۤ | اِسۡرَآءِيۡلَ | وَ | اَرۡسَلۡنَاۤ | اِلَيۡهِمۡ | رُسُلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | ہم نے لیا | وعدہ، میثاق | بیٹے | اسرائیل | اور | ہم نے بھیجا | ان کی طرف | رسول (جمع) |

لَقَدۡ اَخَذۡنَا مِيۡثَاقَ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ وَاَرۡسَلۡنَاۤ اِلَيۡهِمۡ رُسُلًا ؕ

یقیناً ہم نے بنی اسرائیل کا میثاق لیا اور ان کی طرف کئی رسول بھیجے۔

| كُلَّمَا | جَآءَهُمۡ | رَسُوۡلٌ | بِمَا | لَا | تَهۡوٰٓى | اَنۡفُسُهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جب کبھی | ان کے پاس آیا | رسول | جسے | نہ | وہ پسند کرتی | ان کے نفس |

كُلَّمَا جَآءَهُمۡ رَسُوۡلٌ بِمَا لَا تَهۡوٰٓى اَنۡفُسُهُمۡ ۙ

جب بھی کوئی رسول ایسی چیز کے ساتھ ان کے پاس آتا جس کو ان کے دل پسند نہیں کرتے تھے

| فَرِيۡقًا | كَذَّبُوۡا | وَ | فَرِيۡقًا | يَّقۡتُلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| ایک فریق | انہوں نے جھٹلایا | اور | فریق | وہ قتل کرتے ہیں |

فَرِيۡقًا كَذَّبُوۡا وَفَرِيۡقًا يَّقۡتُلُوۡنَ ﴿71﴾

تو ایک فریق کو تو وہ جھٹلا دیتے تھے اور ایک فریق کی ظالمانہ مخالفت کرتے تھے۔

| وَ | حَسِبُوۡۤا | اَلَّا | تَكُوۡنَ | فِتۡنَةٌ | فَعَمُوۡا | وَ | صَمُّوۡا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے گمان کیا | کہ نہیں | ہو | فتنہ | پس وہ اندھے ہو گئے | اور | وہ بہرے ہو گئے |

وَحَسِبُوۡۤا اَلَّا تَكُوۡنَ فِتۡنَةٌ فَعَمُوۡا وَصَمُّوۡا

اور انہوں نے گمان کیا کہ کوئی فتنہ برپا نہ ہوگا۔ پس وہ اندھے اور بہرے ہو گئے۔

| صَمُّوْا | وَ | عَمُوْا | ثُمَّ | عَلَيْهِمْ | اللّٰهُ | تَابَ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بہرے ہو گئے | اور | وہ اندھے ہو گئے | پھر | ان پر | اللہ | توبہ قبول کرتے ہوا جھکا | پھر |

ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ثُمَّ عَمُوْا وَ صَمُّوْا

بعد ازاں اللہ اُن پر توبہ قبول کرتے ہوئے جھکا پھر بھی ان میں سے

| يَعْمَلُوْنَ | بِمَا | بَصِيْرٌۢ | اللّٰهُ | وَ | مِّنْهُمْ | كَثِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کرتے ہیں | جو | گہری نظر رکھنے والا ہے | اللہ | اور | ان میں سے | کثیر، اکثر |

كَثِيْرٌ مِّنْهُمْ ؕ وَ اللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ﴿72﴾

کثیر لوگ اندھے اور بہرے ہی رہے۔ اور اللہ جو وہ کرتے تھے اس پر گہری نظر رکھنے والا تھا۔

| اللّٰهَ | اِنَّ | قَالُوْۤا | الَّذِيْنَ | كَفَرَ | لَقَدْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | یقیناً | انہوں نے کہا | وہ لوگ | اس نے کفر کیا | یقیناً |

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْۤا اِنَّ اللّٰهَ

یقیناً کفر کیا اُن لوگوں نے جنہوں نے کہا کہ اللہ ہی

| الْمَسِيْحُ | قَالَ | وَ | مَرْيَمَ | ابْنُ | الْمَسِيْحُ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مسیح | اس نے کہا | اور | مریم | ابن، بیٹا | مسیح | وہ |

هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ وَ قَالَ الْمَسِيْحُ

مسیح ابن مریم ہے۔ جبکہ مسیح نے تو یہی کہا تھا

| رَبِّيْ | اللّٰهَ | اعْبُدُوا | اِسْرَآءِيْلَ | يٰبَنِيْۤ |
|---|---|---|---|---|
| میرا ربّ | اللہ | تم عبادت کرو | اسرائیل | اے بیٹے/آل |

يٰبَنِيْۤ اِسْرَآءِيْلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّيْ

اے بنی اسرائیل! اللہ کی عبادت کرو جو میرا بھی ربّ ہے

| بِاللّٰهِ | يُّشْرِكْ | مَنْ | اِنَّهٗ | رَبَّكُمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے ساتھ | وہ شریک ٹھہراتا ہے | جو | یقیناً وہ | تمہارا ربّ | اور |

وَ رَبَّكُمْ ؕ اِنَّهٗ مَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ

اور تمہارا بھی ربّ ہے۔ یقیناً وہ جو اللہ کا شریک ٹھہرائے

| فَقَدۡ | حَرَّمَ | اللّٰهُ | عَلَيۡهِ | الۡجَنَّةَ | وَ | مَاۡوٰٮهُ | النَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس یقیناً | اس نے حرام کر دیا | اللہ | اس پر | جنت | اور | اس کا ٹھکانا | آگ |

فَقَدۡ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيۡهِ الۡجَنَّةَ وَمَاۡوٰٮهُ النَّارُ‌ؕ

اس پر اللہ نے جنت حرام کر دی ہے اور اس کا ٹھکانا آگ ہے۔

| وَ | مَا | لِلظّٰلِمِيۡنَ | مِنۡ | اَنۡصَارٍ | لَقَدۡ | كَفَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ظالموں کے لئے | کوئی، سے | مددگار | یقیناً | اس نے کفر کیا |

وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ﴿73﴾ لَقَدۡ كَفَرَ

اور ظالموں کے کوئی مددگار نہیں ہوں گے۔ یقیناً کفر کیا

| الَّذِيۡنَ | قَالُوۡۤا | اِنَّ | اللّٰهَ | ثَالِثُ | ثَلٰثَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ | انہوں نے کہا | یقیناً | اللہ | تیسرا | تین |

الَّذِيۡنَ قَالُوۡۤا اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ‌ ۘ

اُن لوگوں نے (بھی) جنہوں نے کہا کہ اللہ تین میں سے ایک ہے۔

| وَ | مَا | مِنۡ | اِلٰهٍ | اِلَّاۤ | اِلٰهٌ | وَّاحِدٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | سے | معبود | سوائے | معبود | ایک |

وَمَا مِنۡ اِلٰهٍ اِلَّاۤ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ‌ ؕ

حالانکہ ایک ہی معبود کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔

| وَ | اِنۡ | لَّمۡ | يَنۡتَهُوۡا | عَمَّا | يَقُوۡلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | نہ | وہ باز آئے | اس سے جو | وہ کہتے ہیں |

وَاِنۡ لَّمۡ يَنۡتَهُوۡا عَمَّا يَقُوۡلُوۡنَ

اور اگر وہ اس سے باز نہ آئے جو وہ کہتے ہیں

| لَيَمَسَّنَّ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | مِنۡهُمۡ | عَذَابٌ | اَلِيۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ضرور چھوئے گا | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | ان میں سے | عذاب | دردناک |

لَيَمَسَّنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا مِنۡهُمۡ عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ﴿74﴾

تو ان میں سے ان لوگوں کو جنہوں نے کفر کیا دردناک عذاب ضرور آلے گا۔

وقف لازم

| اَ | فَلَا | یَتُوْبُوْنَ | اِلَی | اللّٰہِ | وَ | یَسْتَغْفِرُوْنَہٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | پس نہیں | وہ توبہ کرتے ہیں | طرف | اللہ | اور | وہ اس سے بخشش طلب کرتے ہیں |

اَفَلَا یَتُوْبُوْنَ اِلَی اللّٰہِ وَیَسْتَغْفِرُوْنَہٗ ؕ

پس کیا وہ اللہ کی طرف توبہ کرتے ہوئے جھکتے نہیں اور اس سے بخشش طلب نہیں کرتے

| وَ | اللّٰہُ | غَفُوْرٌ | رَّحِیْمٌ | مَا | الْمَسِیْحُ | ابْنُ | مَرْیَمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحیم کرنے والا | نہیں | مسیح | بیٹا | مریم |

وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿75﴾ مَا الْمَسِیْحُ ابْنُ مَرْیَمَ

جبکہ اللہ بہت ہی بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ مسیح ابن مریم

| اِلَّا | رَسُوْلٌ | قَدْ | خَلَتْ | مِنْ | قَبْلِہِ | الرُّسُلُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | رسول | یقیناً | گزر چکے | سے | اس سے پہلے | رسول (جمع) |

اِلَّا رَسُوْلٌ ۚ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِہِ الرُّسُلُ ؕ

ایک رسول ہی تو ہے۔ اس سے پہلے جتنے رسول تھے سب کے سب گزر چکے ہیں۔

| وَ | اُمُّہٗ | صِدِّیْقَۃٌ | کَانَا | یَاْکُلٰنِ | الطَّعَامَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس کی ماں | صدیقہ، سچ بولنے والی | وہ دونوں تھے | وہ دونوں کھاتے تھے | کھانا |

وَاُمُّہٗ صِدِّیْقَۃٌ ؕ کَانَا یَاْکُلٰنِ الطَّعَامَ ؕ

اور اس کی ماں صدیقہ تھی۔ دونوں کھانا کھایا کرتے تھے۔

| اُنْظُرْ | کَیْفَ | نُبَیِّنُ | لَھُمُ | الْاٰیٰتِ | ثُمَّ | انْظُرْ | اَنّٰی | یُؤْفَکُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو دیکھ | کیسے | ہم کھول کر بیان کرتے ہیں | ان کے لئے | نشانات | پھر | تو دیکھ | کہاں | وہ پھرائے جاتے ہیں |

اُنْظُرْ کَیْفَ نُبَیِّنُ لَھُمُ الْاٰیٰتِ ثُمَّ انْظُرْ اَنّٰی یُؤْفَکُوْنَ ﴿76﴾

دیکھ کس طرح ہم ان کی خاطر اپنی آیات کو کھول کھول کر بیان کرتے ہیں۔ پھر دیکھ وہ کدھر بھٹکائے جا رہے ہیں۔

| قُلْ | اَ | تَعْبُدُوْنَ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰہِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | کیا | تم عبادت کرتے ہو | سے | سوائے | اللہ |

قُلْ اَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ

تو کہہ دے کیا تم اللہ کو چھوڑ کر اس کی عبادت کرتے ہو

| مَا | لَا | يَمْلِكُ | لَكُمْ | ضَرًّا | وَّ | لَا | نَفْعًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | نہیں | وہ ملکیت رکھتا | تمہارے لئے | نقصان | اور | نہ | نفع |

مَا لَا يَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا نَفْعًا ؕ

جو تمہارے لئے نہ نقصان کا مالک ہے اور نہ نفع کا۔

| وَ | اللّٰهُ | هُوَ | السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ | بہت سننے والا | دائمی علم رکھنے والا |

وَاللّٰهُ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (77)

اور اللہ وہ ہے جو بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| قُلْ | يٰۤاَهْلَ | الْكِتٰبِ | لَا | تَغْلُوْا | فِيْ | دِيْنِكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | اے اہل | کتاب | نہ | تم مبالغہ آمیزی سے کام لو | میں | تمہارا دین |

قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِيْ دِيْنِكُمْ

تُو کہہ دے اے اہلِ کتاب! تم اپنے دین میں ناحق مبالغہ آمیزی سے کام نہ لو

| غَيْرَ | الْحَقِّ | وَ | لَا | تَتَّبِعُوْۤا | اَهْوَآءَ | قَوْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بغیر | حق | اور | نہ | تم پیروی کرو | خواہشات | قوم |

غَيْرَ الْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعُوْۤا اَهْوَآءَ قَوْمٍ

اور ایسی قوم کی خواہشات کی پیروی نہ کرو

| قَدْ | ضَلُّوْا | مِنْ | قَبْلُ | وَ | اَضَلُّوْا | كَثِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ گمراہ ہو گئے | سے | قبل | اور | انہوں نے گمراہ کیا | کثیر، بہت |

قَدْ ضَلُّوْا مِنْ قَبْلُ وَاَضَلُّوْا كَثِيْرًا

جو پہلے گمراہ ہو چکے ہیں اور انہوں نے اور بھی بہتوں کو گمراہ کیا

| وَّ | ضَلُّوْا | عَنْ | سَوَآءِ | السَّبِيْلِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ گمراہ ہو گئے | سے | متوازی، سیدھے | راہ |

وَّضَلُّوْا عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ع (78)

اور وہ متوازن راہ سے بھٹک گئے۔

10 ع 11 14

| لُعِنَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مِنْۢ | بَنِيْٓ | اِسْرَآءِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| لعنت کی گئی | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | سے | بیٹے/آل | اسرائیل |

لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ

جن لوگوں نے بنی اسرائیل میں سے کفر کیا

| عَلٰى | لِسَانِ | دَاوٗدَ | وَ | عِيْسَى | ابْنِ | مَرْيَمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پر | زبان | داؤد | اور | عیسیٰ | بیٹا | مریم |

عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ؕ

وہ داؤد کی زبان سے لعنت ڈالے گئے اور عیسیٰ ابن مریم کی زبان سے بھی۔

| ذٰلِكَ | بِمَا | عَصَوْا | وَّ | كَانُوْا | يَعْتَدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ | اس وجہ سے | انہوں نے نافرمانی کی | اور | وہ تھے | وہ حد سے تجاوز کرتے |

ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ﴿79﴾

یہ اُن کے نافرمان ہوجانے کے سبب سے اور اس سبب سے ہوا کہ وہ حد سے تجاوز کیا کرتے تھے۔

| كَانُوْا | لَا | يَتَنَاهَوْنَ | عَنْ | مُّنْكَرٍ | فَعَلُوْهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تھے | نہیں | وہ باز آتے ہیں | سے | منکر، برائی | انہوں نے اسے کیا |

كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ؕ

وہ باز نہیں آتے تھے اُس برائی سے جو وہ کرتے تھے۔

| لَبِئْسَ | مَا | كَانُوْا | يَفْعَلُوْنَ | تَرٰى | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً بہت بُرا | جو | وہ تھے | وہ کیا کرتے | تُو دیکھتا ہے | کثیر، بہت | ان میں سے |

لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿80﴾ تَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ

یقیناً بہت برا تھا جو وہ کیا کرتے تھے۔ تُو ان میں سے بہتوں کو دیکھے گا کہ

| يَتَوَلَّوْنَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لَبِئْسَ | مَا |
|---|---|---|---|---|
| وہ دوست بناتے ہیں | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | یقیناً بہت بُرا ہے | جو |

يَتَوَلَّوْنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ لَبِئْسَ مَا

وہ اُن کو دوست بناتے ہیں جو کافر ہوئے۔

| قَدَّمَتْ | لَهُمْ | اَنْفُسُهُمْ | اَنْ | سَخِطَ | اللّٰهُ | عَلَيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے بھیجا | ان کے لئے | ان کے نفسوں نے | کہ | وہ ناراض ہوگیا | اللہ | ان پر |

قَدَّمَتْ لَهُمْ اَنْفُسُهُمْ اَنْ سَخِطَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ

اُن کے نفوس نے ان کے لئے آگے بھیجا ہے کہ اللہ ان پر سخت ناراض ہو گیا

| وَ | فِي | الْعَذَابِ | هُمْ | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | میں | عذاب | وہ | لمبا عرصہ تک رہنے والے ہیں |

وَفِي الْعَذَابِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿81﴾

اور وہ عذاب میں بہت لمبا عرصہ رہنے والے ہیں۔

| وَ | لَوْ | كَانُوْا | يُؤْمِنُوْنَ | بِاللّٰهِ | وَ | النَّبِيِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ تھے | وہ ایمان لاتے ہیں | اللہ پر | اور | نبی |

وَلَوْ كَانُوْا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالنَّبِيِّ

اور اگر وہ اللہ پر اور اس نبی پر اور اس پر ایمان رکھتے

| وَ | مَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْهِ | مَا | اتَّخَذُوْهُمْ | اَوْلِيَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اتارا گیا | اس کی طرف | نہیں | انہوں نے ان کو بنایا | دوست (جمع) |

وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مَا اتَّخَذُوْهُمْ اَوْلِيَآءَ

جو اس کی طرف اتارا گیا تو اُن (کافروں) کو دوست نہ بناتے۔

| وَ | لٰكِنَّ | كَثِيْرًا | مِّنْهُمْ | فٰسِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | لیکن | بہت، کثیر | ان میں سے | فاسق (جمع) |

وَلٰكِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿82﴾

لیکن ان میں سے بڑی تعداد فاسقوں کی ہے۔

| لَتَجِدَنَّ | اَشَدَّ | النَّاسِ | عَدَاوَةً | لِّلَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| ضرور تم پاؤ گے | زیادہ سخت | لوگ | دشمنی | ان لوگوں کے لئے |

لَتَجِدَنَّ اَشَدَّ النَّاسِ عَدَاوَةً لِّلَّذِيْنَ

یقیناً تو مومنوں سے دشمنی میں سب سے زیادہ سخت

| اٰمَنُوا | الْيَهُوْدَ | وَ | الَّذِيْنَ | اَشْرَكُوْا |
|---|---|---|---|---|
| وہ ایمان لائے | یہود | اور | وہ لوگ | انہوں نے شرک کیا |

اٰمَنُوا الْيَهُوْدَ وَالَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا ۚ

یہود کو پائے گا اور ان کو جنہوں نے شرک کیا۔

| وَ | لَتَجِدَنَّ | اَقْرَبَهُمْ | مَّوَدَّةً | لِّلَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ضرور تم پاؤ گے | ان کے زیادہ قریب | محبت | ان لوگوں کو | وہ ایمان لائے | وہ لوگ |

وَلَتَجِدَنَّ اَقْرَبَهُمْ مَّوَدَّةً لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوا الَّذِيْنَ

اور یقیناً تو مومنوں سے محبت میں قریب تر اُن لوگوں کو پائے گا جنہوں نے

| قَالُوْٓا | اِنَّا | نَصٰرٰى | ذٰلِكَ | بِاَنَّ | مِنْهُمْ | قِسِّيْسِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے کہا | یقیناً ہم | نصاریٰ | یہ | اس لئے کہ | ان میں سے | عبادت گزار (جمع) |

قَالُوْٓا اِنَّا نَصٰرٰى ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّ مِنْهُمْ قِسِّيْسِيْنَ

کہا کہ ہم نصرانی ہیں۔ یہ اس لئے ہے کہ ان میں سے کئی عبادت گزار

| وَ | رُهْبَانًا | وَّ | اَنَّهُمْ | لَا | يَسْتَكْبِرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | راہب (جمع)۔ رہبانیت اختیار کرنے والے | اور | یقیناً وہ | نہیں | وہ استکبار کرتے ہیں |

وَرُهْبَانًا وَّاَنَّهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿83﴾

اور رہبانیت اختیار کرنے والے ہیں اور اس وجہ سے کہ وہ اِستکبار نہیں کرتے۔

# رموز واوقاف

| | | |
|---|---|---|
| 1- | ○ | یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہیئے۔ |
| 2- | م | لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔ |
| 3- | ط | لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہیئے۔ |
| 4- | ج | علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔ |
| 5- | ز | لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہیئے۔ |
| 6- | ص | علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ |
| 7- | صلے | اَلْوَصْلُ الْاَوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔ |
| 8- | ق | علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہیئے۔ |
| 9- | قف | صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ |
| 10- | سکتہ | یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔ |
| 11- | وقفہ | علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔ |
| 12- | لا | بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔ |
| 13- | | جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔ |

# رموز واوقاف

1- ○ یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہیئے۔

2- م لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔

3- ط لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہیئے۔

4- ج علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔

5- ز لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہیئے۔

6- ص علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔

7- صلے اَلْوَصْلُ الْاُوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔

8- ق علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہیئے۔

9- قف صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔

10- سکتہ یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔

11- وقفہ علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔

12- لا بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔

13- جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار ہے۔

## ***Sayaqool***

Second Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-01-7

Published by Majlis Ansarullah UK

## ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جا رہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

